سائیکل کسی اور ہی سواری میں تبدیل ہو جاتی ہے مگر ساڑھے چار فٹ اوسط قد کی چینی لڑکی ایسا سہانا منظر پیش نہیں کر سکتی۔

چھوٹے قد کی وجہ سے ان کی سائیکلیں ہمارے بچوں کی سائیکلوں کے قد کی ہیں۔ اسی طرح رکشا بھی بالکا سا نظر آیا بلکہ چینیوں کے درمیان چلتا میں خود کو للّی پٹ میں گلیور محسوس کرتا۔ گلیور والی مثال سمجھ میں نہ آئے تو یوں سمجھیے کہ ساڑھے چار فٹ والوں کے درمیان میں اچھا خاصا امیتابھ بچن بن گیا۔

چھوٹے قد کی مناسبت سے بعض مشاہدات دلچسپ ثابت ہوئے۔ میں ایک پبلک بیت الخلاء میں گیا تو وہاں ویسٹرن کموڈ کے برعکس اپنے مشرقی طریقے نے جہاں متعجب کیا وہاں یہ بھی نوٹ کیا کہ ان کے قد کی مناسبت سے یورینل بھی بہت چھوٹے اور نیچے نظر آئے۔ مجھے محسوس ہوا گویا میں کوٹھے پر سے نیچے دھار مار رہا ہوں یوں کہ اچانک نیچے سے ایک چینی چلاّئے گا:

''اوئے کی پیا کرناں ایں۔''

میں نے تخمینہ لگایا کہ چھوٹے قد کی وجہ سے ان کے کمروں کی چھتیں سات آٹھ فٹ کی ہو سکتی ہیں جبکہ ہماری چھت اوسط دس فٹ کی ہوتی ہے۔ گویا چار منزل کی چھتوں کی بچت سے ایک منزل مفت میں حاصل ہو جاتی ہے۔ بچت ہی بچت۔

## مسافر نواز

آتش نے کہا تھا:

سفر ہے شرط مسافر نواز بہتیرے

اس شعر کا مفہوم عملی طور پر بیجنگ میں سمجھ آیا۔

ہم دوستوں نے شاپنگ کی مگر ہاتھ کی لکیروں جیسی سڑکوں پر ہوٹل کا راستہ بھول گئے۔ رات زیادہ نہ گزری تھی۔ سڑکیں لوگوں سے چھلک رہی تھیں۔ نیون سائز کے خوبصورت رنگوں میں چینی زبان کے الفاظ تصاویر جیسے دلکش نظر آ رہے تھے۔ میرے ساتھی آگے نکل گئے اور میں خوش منظر سڑک میں گم پیچھے رہ گیا۔

تب اچانک مجھ سے کسی نے پوچھا:

"Do you speak English?"

میں انگریزی میں تیس مار خان تو نہیں لیکن چینیوں جتنی بلکہ شاید ان سے بھی بہتر انگریزی تو بول ہی سکتا ہوں۔



یہ نوجوان جوڑا تھا۔ لڑکی نے سوال کیا تھا اور میرا اثبات میں جواب سن کر اس نے گفتگو جاری رکھتے ہوئے پوچھا:

''کہاں سے آنا ہوا؟''

''پاکستان۔'' میں نے جواب دیا اور ساتھ ہی پوچھا ''تم پاکستان کے بارے میں کچھ جانتی ہو؟''

''بالکل۔'' وہ ہنس کر بولی۔ ''پاکستان ہمارا عظیم ہمسایہ اور قابل اعتماد دوست ہے۔''

یہ سن کر میں بے حد خوش ہوا۔

پھر اس نے پوچھا ''یہاں کس سلسلے میں آنا ہوا؟'' میں نے اسے اہلِ قلم کے دورے کے بارے میں بتایا۔ ادیبوں کے وفد کا سن کر وہ خاصی مرعب ہوئی۔ اب تک جو گفتگو ہوئی وہ ویسی تھی جیسی کسی اجنبی سے کوئی متجسس عورت کر سکتی تھی مگر اس نے یہ پیشکش کر کے مجھے متعجب کر دیا۔

''میرا گھر قریب ہی ہے۔ اگر تم پسند کرو تو میں تمہیں چائے پلا سکتی ہوں۔''

میں نے شکریہ ادا کیا اور اسے بتایا کہ میں دوستوں کے ساتھ ہوں۔ بولی ''کوئی بات نہیں، وہ سب بھی چلیں۔''

میں نے معذرت کی اور اسے بتایا کہ وہ سب آگے کھڑے اشاروں سے مجھے بلا رہے ہیں۔

میں نے ایک مرتبہ پھر اس کی پیشکش کا شکریہ ادا کیا، معذرت کی اور واپس آ کر ساتھیوں کو لڑکی کی گفتگو کے بارے میں بتایا۔ مشتاق احمد یوسفی صاحب نے یہ کہہ کر میرے غبارے میں پِن چبھو دی۔

''سلیم صاحب، وہ کسبی ہوگی اور آپ کو پھانس رہی ہوگی۔''

میں نے عرض کیا ''مجھے پھانس کر میرا کیا بگاڑ لیتی؟ میں تو نقاد ہوں۔'' اس پر سب نے قہقہہ لگایا۔

میں انہیں بتاتا ہوں کہ ''وہ میک اپ کے بغیر سادہ لباس میں تھی، نہ شوخ رنگ، نہ ادائیں اور نہ ہی اس کی گفتگو میں ترغیب کے کنائے۔''

یوسفی صاحب بولے ''صاحبو! لندن میں طوائفیں کس طرح مردوں کو پھانستی ہیں آپ اس کا اندازہ ہی نہیں کر سکتے۔'' اس کے بعد انہوں نے طوائفوں کے حوالے سے بڑی معلومات افزا گفتگو کی کہ طوائفوں کی کتنی اقسام ہیں۔ گاہک پھانسنے کی تکنیک میں کتنا تنوع ہے۔ کس قماش کی طوائف کا کیا ریٹ ہے اور پھر یہ کہ دلال کیسے طوائفوں اور ان کے گاہکوں کا استحصال کرتا ہے۔ مزید یہ کہ رنگے ہاتھوں پکڑے جاؤ تو کس جنسی جرم کی کیا سزا ہے۔ میں نے فسانۂ عجائب قسم کی یہ گفتگو سنی تو یہ سوچتا رہ گیا

کہ کیا واقعی یہ بینکر ہی تھے۔

میرا راستہ روکنے والی یہ لڑکی استثنائی مثال نہ تھی۔ ایک اور لڑکی نے بھی اسی طرح انگریزی میں گفتگو شروع کر دی۔ دن کا وقت تھا اور ہم گلیوں اور بازاروں میں سے گزر رہے تھے جنہیں لاہور کا اچھرہ، کراچی کا لالوکھیت، پشاور کا قصہ خوانی اور دہلی کا لاجپت نگر قرار دیا جا سکتا ہے۔ یہاں چین کی وہ تمام قدیم اور روایتی اشیاء، کپڑے، موتی، کھلونے اور ڈیکوریشن پیسز بک رہے تھے جو کسی بھی دیس کے ٹورسٹ کے لیے خریدنے ضروری ہوتے تھے۔ ہم اپنی اپنی ضرورت کی اشیاء الگ الگ خرید رہے تھے کہ ایک لڑکی نے مجھے روک کر باتیں شروع کر دیں۔ وہی سوال کہاں سے آئے ہو، کیوں آئے ہو، وغیرہ وغیرہ۔

اس نے اچانک پوچھا:

''شاپنگ تو کرنی ہوگی؟''

میں نے کہا ''ضرور کرنی ہے۔ شاپنگ کے بغیر گھر گیا تو بیوی دروازہ نہ کھولے گی۔''

اس نے خوشدلی سے قہقہہ لگاتے ہوئے شاپنگ گائیڈ کا کردار ادا کرنا شروع کر دیا۔ بولی

''پیور سلک فلاں سٹور سے لینا، موتی لینے ہوں تو وہ دکان بہتر رہے گی......''

پہلے میں نے سوچا، شاید دکانداروں نے بھولے بھالے غیر ملکیوں کو پھانسنے کے لیے اسے یا اس جیسی لڑکیوں کو چھوڑ رکھا ہوگا کہ گاہک پھانس کر اپنی دکان پر لے آئیں مگر اس نے مجھے کسی خاص دکان پر لے جانے کی پیشکش نہ کی۔ اگر وہ میرا ہاتھ پکڑ کر چلتی تو میں بہ رضا و رغبت اس کے ساتھ اس کی پسندیدہ دکان پر چلا جاتا مگر نہیں۔ اس نے ایسا کچھ نہ کیا۔ کچھ دیر تک اسی طرح باتیں کرتی رہی اور پھر چل دی۔

میں جوان نہیں، ڈیشنگ ہیرو بھی نہیں۔ ہیرو کیا میں تو ڈھنگ کا ولن بھی نہیں مگر دو تین مرتبہ لڑکیوں نے اور ایک مرتبہ ایک مرد نے بھی راستہ روک کر گفتگو شروع کر دی۔ میرا خیال ہے کہ لمبے قد اور الگ رنگت کی وجہ سے میں نمایاں طور پر غیر ملکی نظر آتا ہوں گا اور اسی لیے متجسس لڑکیوں اور ایک مرد نے گفتگو شروع کر دی، لہٰذا بین السطور کچھ اور پڑھنے کی ضرورت نہیں۔ البتہ اس بات سے یقیناً مسرت ہوئی کہ یہ سبھی پاکستان کے بارے میں جانتے تھے اور محبت سے تذکرہ کیا بلکہ مرد نے تو مجھے پاکستان کا محل وقوع اور دیگر کوائف بھی سنا دیئے۔

لڑکیوں کی یوں پہل قدمی سے یہ بھی اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ یورپ کی مانند چین کی مؤنث اپنی جنس کے بارے میں ہماری مونثوں کی مانند خود شعوری میں مبتلا نہیں...... ہائے اللہ! ایہہ تے



مینوں چھیڑے گا!

دلچسپ بات سنیے۔

پشاور کے پروفیسر داؤد خان واحد ساتھی تھے جو شلوار قمیض میں ملبوس اور ریش دراز تھے۔ ڈاکٹر شاہ محمد مری جتنے شوخ اور فقرے باز تھے پروفیسر داؤد اتنے ہی سنجیدہ اور خاموش طبع۔

ہم دونوں ایک بازار میں سے گزر رہے تھے کہ نوجوان چینی لڑکوں نے روک لیا۔ وہ انگریزی نہ جانتے تھے مگر اندازہ ہوا کہ وہ پروفیسر صاحب کے ساتھ تصویریں بنوانا چاہتے ہیں۔ انہوں نے خوشی خوشی ان کے ساتھ تصویریں بنوائیں بلکہ ان کی دیکھا دیکھی اور لڑکے لڑکیوں نے بھی ان کے ساتھ تصویریں بنوالیں۔

''واہ پروفیسر صاحب۔'' میں نے کہا ''آپ کی داڑھی تو ہِٹ ہوگئی۔ ہمیں تو کسی نے سوکھے منہ بھی نہ پوچھا اور آپ ہیں کہ ماڈلنگ شروع کر دی ہے۔''

پروفیسر صاحب بھی میرے قہقہے میں شریک ہوگئے۔

نامعلوم چینیوں کے جین میں کیا خرابی ہے کہ وہ کم مُو ہوتے ہیں۔ کنپٹیوں اور ٹھوڑی پر گنتی کے چند بال (فائدہ: شیو کے اخراجات کی بچت) سر پر چھوٹے چھوٹے سخت بال جو عموماً برش کی طرح کھڑے رہتے ہیں۔ لڑکیوں نے البتہ تراش سے چھوٹے بالوں کے مختلف سٹائلز بنا لیے ہیں جو ان کے کتابی چہروں پر سجتے بھی ہیں۔ اب آپ تصور کیجیے ایسے شخص کا جس کی داڑھی شرعی لمبائی والی ہو یقیناً چینیوں کے لیے یہ ویسا ہی اچھنبے کا تماشا ہوگا جیسے بونوں کے دیس میں عالم چنا کا۔

بہرحال ان چھوٹے چھوٹے واقعات سے اندازہ ہوگیا کہ بحیثیت مجموعی چینی کھلے ذہن اور اچھے دل کے مالک ہیں۔ اس لیے گفتگو میں پہل کرتے اور خندہ جبینی سے ملتے ہیں۔ خوش اخلاقی سے چھوٹے قد میں اضافہ کر لیتے ہیں مگر ہم؟

مجھے دنیا کے دیگر ممالک میں زیادہ جانے کا موقع نہیں ملا، تاہم اپنے اور یاروں کے مشاہدات کی روشنی میں یہ کہہ سکتا ہوں کہ ہمیں سب سے زیادہ برا امریکہ، برطانیہ یا روس میں نہیں سمجھا جاتا بلکہ عرب شریف میں پاکستانی ملازم، مزدور، کارکن وہاں تقریباً غلام جیسی زندگی بسر کرتا ہے۔ ہم جہاں بھی جاتے ہیں اپنی محدود زندگی کے تعصّبات، نفرتیں، سازشیں اور گھناؤنا طرزِ عمل زادِ راہ کے طور پر ساتھ رکھتے ہیں۔ یہی نہیں بلکہ اسے درست اور جائز بھی سمجھتے ہیں۔ شاید ہی کوئی بابرکت جمعہ ایسا ہو جب جدہ کی مسجد کے باہر مجمع عام میں کسی نہ کسی پاکستانی کا سر قلم

نہ کیا جاتا ہو، سمگلر یا قاتل......

ہم کہاں کھڑے ہیں۔ ہر پاکستانی بھنّایا ہوا، بدمزاج، غلیظ زبان اور ہتھ چھٹ، گولی پہلے مارتا ہے اور وجہ بعد میں بتاتا ہے۔ ہمارے پاس اس ضمن میں اگرچہ اعداد و شمار تو نہیں لیکن میرا خیال ہے کہ فی کس پھانسی کا تناسب ہمارے ہاں ضرورت سے زیادہ ہے۔ علامہ اقبال ہمیں مردِ مومن بنانا چاہتے تھے مگر ہم تو Bloody Paki بن کر رہ گئے۔

## زبانِ یارِ من: کیلکولیٹر

ابھی شاپنگ کا ذکر ہوا تو چین جائے بغیر کوئی شخص وہاں شاپنگ کے مزے یا بدمزگی کا تصور بھی نہیں کر سکتا۔ ہمارے جو دوست چین جا چکے تھے، انہوں نے سمجھایا تھا کہ وہاں ٹھیک ٹھاک بھاؤ کرنے کی ضرورت ہوتی ہے۔ مرد لوگ بالعموم قیمت کم کرانے کے لیے بحث بلکہ زیادہ بہتر تو یہ ہے کہ کج بحثی نہیں کر سکتے۔ یہ عورتوں کا شعبہ ہے کہ زبان ان کی ایسے مواقع پر اعلیٰ ہتھیار میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ میرا خیال ہے کہ عورت کو خریداری سے اتنی دلچسپی نہیں ہوتی جتنی بھاؤ تاؤ کرنے اور دکاندار سے بحث کرنے میں ہے۔ بس یوں سمجھیے کہ لذت النساء لذت اللسان ہے۔

یہ تو ہوا ہمارے ہاں، جہاں مرد بیچتا ہے اور عورت خریدار ہوتی ہے جبکہ چین میں صورتحال برعکس نظر آتی ہے، بیچنے والی عورتیں اور خریدار ہم جیسے غیر ملکی اور ٹورسٹ۔

میں یہ نوٹ کیے بغیر نہ رہ سکا کہ چین میں تمام کام بلکہ ہر طرح کا کام عورتیں ہی کرتی ہیں۔ ایک وجہ تو نسوانی آبادی کا تناسب ہو سکتا ہے۔ مرد عورت تقریباً نصف نصف ہیں۔ دوسری وجہ اقتصادی صورتحال جس کے باعث عورت گھر میں رانی بن کر نہیں سج سکتی۔ خیر گھر کی رانی تو محض کلیشے ہے۔ عورت کہیں بھی گھر کی رانی نہیں ہوتی۔ نہ یورپ امریکہ میں نہ چین میں اور نہ ہی پاکستان میں۔ چین میں عورتیں وہ کام بھی کرتی دیکھی گئیں جو روایتی طور پر مردوں کے لیے مخصوص سمجھے جاتے ہیں مثلاً ایئرپورٹ پر سکیورٹی کا سارا کام عورتوں کے ذمہ تھا۔ جب پتلے ڈیل کی ساڑھے چار فٹ کی لڑکی نے کسی ڈشکرے کی مانند ٹٹول کر تلاشی لی تو مجھے بڑا مزا آیا تلاشی دینے میں۔ مزا کیا گُت کتاریاں ہونے لگیں۔ دن بھر میں سینکڑوں مردوں کی تلاشی لے کر وہ عورتیں کتنی بدمزہ ہوتی ہوں گی، کون جانے؟

میں نے استفسار کیا، تمام کام تو عورتیں کر رہی ہیں۔ یہاں مرد کیا کرتے ہیں؟ جواب ملا، وہ زیادہ کمائی والے بہتر کام کرتے ہیں۔ شاید کچھ عورتیں بھی زیادہ کمائی والا بہتر کام کرتی ہوں۔

شاپنگ کے سلسلے میں یہ ذہن نشین رہے کہ ہم چینی نہ جانتے تھے جبکہ انہیں اردو تو خیر کیا آنی تھی انگریزی بھی برائے نام بول سکتی تھیں۔ چین جانے سے پہلے سعودی عرب میں زبان نہ جانے بغیر شاپنگ کا تجربہ ہوا۔ فٹ پاتھ پر عرب عورتیں سامان لیے بیٹھی تھیں۔ ایک چیز اٹھائی اور ہاتھ کے اشارے سے قیمت پوچھی۔

اس نے دونوں ہاتھوں کی انگلیاں کھول دیں۔

جواباً ہم نے صرف ایک ہاتھ کی انگلی کھلی رہنے دی۔

وہ بولی ''لا۔''

اب یا تو ہم خاموشی سے مطلوبہ رقم ادا کر کے چیز خرید لیں گے ورنہ اس ''لا'' کے جواب میں ہم بھی ''لا'' کہہ دیں گے۔

چین میں زبان یار کا کردار کیلکولیٹر ادا کرتا ہے۔ میں ان معاملات میں خاصا پھسڈی ہوں کہ میں تو کیلکولیٹر کا استعمال ہی نہیں جانتا۔ ڈاکٹر شاہ محمد مری اس معاملے میں کیلکولیٹر جیسے ہی تیز ثابت ہوئے۔ چیز اٹھائی قیمت پوچھی:

لڑکی کیلکولیٹر اٹھاتی اس کی پتلی (اور غالباً نرم) انگلیاں مختلف اعداد کے بٹن دباتیں اور قیمت سامنے کر دیتی۔ فرض کریں ایک سو یوآن، جواب آں غزل کے طور پر شاہ محمد مری صاحب اس کے ہاتھ سے کیلکولیٹر لے کر ٹک ٹک کرتے اور نتیجہ لڑکی کے سامنے کر دیتے یعنی بیس یوآن۔

''نو۔نو۔'' وہ چیختی مگر ساتھ ہی ہنستی بھی۔

کیلکولیٹر ان کے ہاتھ سے لے لیتی، پھر ٹک ٹک پھر نئی قیمت، اِدھر سے بھی یہی عمل اور نئی پیشکش۔ الغرض! کیلکولیٹر کا پیانو بجتا رہا اور اس کی دھن پر یوآن کی لے میں کمی بیشی ہوتی رہتی حتیٰ کہ یا وہ مان جاتی یا ہم نہ مانتے لیکن وہ آسانی سے نہ جانے دینے والی نہیں Look Here, Come Here کہہ کر بازو سے پکڑ کر پھر کاؤنٹر کی جانب لے جاتیں اور ساتھ ہی ہنستیں۔ جی ہاں چینی دکاندار لڑکیاں غالباً دن میں اتنے یوآن نہ کماتی ہوں گی، دن بھر میں جتنا ہنستی ہوں گی۔ کیا یہ ہنسی مزاج کا حصہ ہے یا گاہکوں سے بک بک جھک جھک کے پیدا کردہ اعصابی تناؤ سے چھٹکارے کا ایک انداز یا پھر خالی کیموفلاج۔

کشور ناہید کی ابتدائی عمر کا شعر ہے:

دیکھ کر جس شخص کو ہنسنا بہت
ہم کو اس کے سامنے ڈھکنا بہت

تو صاحب! لڑکیوں کی ہنسی بڑی ملٹی پرپز قسم کی ہوتی ہے۔

چینی لڑکیاں گاہکوں کے لیے جو ہنسی استعمال کرتی ہیں، یقیناً وہ شوہر، محبوب، بوائے فرینڈ کے لیے نہ ہوگی اور جب سنور کر آئینہ میں خود کو دیکھ کر خوشی سے ہنستی ہوں گی تو وہ ہنسی کیسی ہوگی؟

مشتاق احمد یوسفی صاحب بہت بڑے بینکر تھے۔ شاید کروڑوں اور اربوں کی رقم کے چیکوں پر دستخط کیے ہوں گے لیکن اس معاملے میں وہ بھی اپنے جیسے ہی ثابت ہوئے......

جب شاہ محمد مری صاحب اور ان صاحبہ کا باہمی اطمینان ہو جاتا کہ معاملہ جانبین کی مرضی کے مطابق بخیر وخوبی طے پا گیا تو پھر ہم بھی خاموشی سے قیمت ادا کر دیتے۔ بعد میں تو یہ بھی ہونے لگا کہ مجھے اگر کچھ خریدنا ہوا تو بھاؤ شاہ صاحب ہی کرتے۔

ایک کاؤنٹر سے میں نے تنہا خریداری کی، طرحدار لڑکی کے ساتھ ایک برخوردار قسم کا چھوکرا جو اس کے حکم پر بھاگ بھاگ کر چیزیں لاتا دکھاتا اور پھر واپس رکھتا۔ دونوں اچھی خاصی انگریزی بول سکتے تھے۔ سو میں نے ان سے اِدھر اُدھر کی باتیں بھی شروع کر دیں۔ ویسی ہی بے ضرر سی جیسی کوئی ٹورسٹ پوچھ سکتا ہے مگر میری افسانہ نگاری کی حس ان دونوں میں جو ایک غیر مرئی سا تعلق تھا، اسے محسوس کیے بغیر نہ رہ سکی۔

میں نے لڑکی سے پوچھا:

''تم دونوں شادی شدہ ہو یا یہ تمہارے ساتھ کام کرتا ہے؟''

"Oh, No, We are not married."

وہ شرمائے بغیر بولی۔ لڑکا خوشی سے آنکھیں جھپکاتا، چکور بنا، اسے دیکھے جا رہا تھا۔

"Hope to marry one day"

میں نے پوچھا تو لڑکا خوشی سے بولا "Yes, Yes."

"My Blessings"

میں نے ہاتھ اٹھا کر آشیر باد دی۔

مگر اس گفتگو کے دوران لڑکی کے چہرے پر خوشی، چاہت، تمنا کی وہ سرخی نظر نہ آئی جس سے زرد خوبانی انار میں تبدیل ہو جائے مگر لڑکا خوشی سے کھلا جا رہا تھا۔ تب میں نے اندازہ لگایا کہ فی الحال معاملہ یکطرفہ ہے۔ ان دونوں سے اچھی اچھی باتیں تو ہوئیں مگر بدبختوں نے ایک یوآن کی بھی رعایت نہ کی۔

⌘⌘⌘⌘⌘⌘⌘⌘



# چین: اک جہاں سب سے الگ

امریکہ دیکھا تو ''کلچرل شاک'' کے معانی سمجھا کہ وہاں کی معمولی چیزیں، عام باتیں اور روزمرہ کے معمولات بھی غیر معمولی سے ہوتے ہیں۔ چین گئے تو وہاں بھی قدیم وجدید کی صورت میں بہت کچھ دیکھا مگر ''کلچرل شاک'' کے نام پہ 440 وولٹ کے جھٹکے لگنے کا احساس نہ ہوا۔ شاید اس لیے کہ جدید کی دوڑ میں شامل ہونے کے باوجود بھی چین کی روح مشرقی ہے۔ مشرق کی یہ اساسی صفت ہے کہ لاکھ تغیر آشنا ہونے کے باوجود بھی مشرقی پن برقرار رہتا ہے۔ ہماری مانند چین بھی اس کی مثال ہے۔ اس کا یہ مطلب بھی نہیں کہ اب وہاں عورتیں قدیم رواج کے مطابق تین انچ کے مختصر ترین پاؤں کی تکلیف کی زنجیر سے بندھی زیست کر لیتی ہیں لیکن ساڑھے چار فٹ کی نو انچ لمبے پاؤں والی اپنے جینز اور کروموسومز میں تین انچ پاؤں والی ہی ثابت ہوتی ہے۔

## تہذیبی اور ثقافتی ورثہ

چینی تہذیب دنیا کی قدیم ترین تہذیبوں میں سے ایک ہے ہم کیونکہ انگریزی میں یورپ ہی کا مطالعہ کرتے ہیں اس لیے ہمارے لیے تمام فلسفہ، سائنس، ڈراما، فنون لطیفہ اور دانش و برہان یونان کے مترادف ہے لیکن ہم یہ بھول جاتے ہیں کہ یونان سے بھی قدیم تہذیبیں مصر، ہندوستان اور چین کی ہیں اور ان تینوں میں سے بھی مصر سب سے زیادہ قدیم ہے۔ جس وقت ہندوستان میں آریہ کی آمد ہو رہی تھی، اس وقت تک مصر کے فراعنہ اہرام تعمیر کر چکے تھے۔ چین کی تہذیبی روایات مستحکم ہو چکی تھیں۔ ریشم، کاغذ، بارود کے علاوہ امراض کے علاج کا مربوط نظام (جس کی ایک مثال آکوپنکچر ہے) مارشل آرٹس اور متعدد دیگر اشیاء چینیوں نے دنیا کو دیں اور پھر جیسا کہ دستور ہے ''جدید'' بننے کے جوش میں ''قدیم'' متروک پاتا ہے لہٰذا سوشلسٹ انقلاب کے بعد قدیم ثقافتی ورثہ سے بے اعتنائی کے رجحان نے فروغ پایا جس کا نقطہ عروج ماؤزے تنگ کے ثقافتی انقلاب میں ہوا جس نے 67-1966ء

کے عرصہ میں چین کے بخیئے ادھیڑ دیئے تو سرخ کتب سے مسلح نوجوانوں نے...... جو نقشِ کہن تم کو نظر آئے مٹادو......کو قومی فریضہ جان کر شعارِ زیست میں تبدیل کر دیا۔

ہمارے جانے تک حالات تبدیل ہو چکے تھے اور اب چینی اپنے قدیم تاریخی، ثقافتی اور تخلیقی ورثہ پر فخر کرتے ہیں۔ تمام شہروں میں بڑے بڑے میوزیم دیکھنے کو ملے اور قدیم شاہی عہد کی عمارات، محلات، باغات اور دیگر آثار کو سلیقہ سے محفوظ کیا گیا ہے اسی طرح قدیم دور کے مندر اور معبد بھی اب دلچسپی سے دیکھے اور فخر سے دکھائے جاتے ہیں۔

جہاں تک عجائب گھر دیکھنے کا تعلق ہے تو ہم نے بیجنگ، شنگھائی اور ژونگ ژو تینوں شہروں کے خوش ذوقی سے مرتب کردہ عجائب گھر دیکھے۔

کسی بھی ملک کے عجائب گھر اس ملک کی قدیم تاریخ، تہذیب، کلچر، آرٹ وغیرہ کے بارے میں نہ صرف معلومات اور کوائف ہی مہیا کرتے ہیں بلکہ نوادر کی صورت میں زندہ درس گاہ کی صورت بھی اختیار کر لیتے ہیں۔ متذکرہ ملک نے جو تہذیبی اور ثقافتی سفر صدیوں میں طے کیا تھا، دو تین گھنٹے کی سیر میں اس کا اندازہ ہو جاتا ہے اور یہی ہم نے محسوس کیا۔ چین کی ہزاروں برس قدیم تاریخ، ثقافت اور تہذیب اشیاء کی صورت میں ہمارے سامنے تھی اور اپنا یہ عالم...... حیران ہوں ان آنکھوں سے کیا کیا دیکھوں؟

ان عجائب گھروں میں قدیم چین کے ملبوسات، برتن، فرنیچر، مصوری، خطاطی، عمارت سازی، فنونِ لطیفہ، موسیقی کے آلات، Jade کی اشیاء، چھوٹے چھوٹے مجسمے، زیورات اور اشیائے تزئین۔

''جیڈ'' سبز، نیلے اور سفید رنگ کا پتھر ہے جو چینیوں میں مقبول بھی ہے اور محبوب بھی۔ روایتی طور پر اسے مافوق الفطرت خواص کا حامل بھی سمجھا جاتا ہے اور موجب خیر و برکت بھی، چینیوں میں جیڈ پسندیدہ تحفہ ہے۔ دینا بھی اچھا لگتا ہے اور لینا بھی، شاید اسی لیے ژونگ ژو میں ہماری راہنما خاتون میاؤ می لنگ (Miao Mei Ling) نے ہم سب کو جیڈ کا ایک ایک موتی تحفہ کے طور پر دیا۔

عجائب گھر کے متعدد فوائد ہیں اور میں اس کی ضرورت، افادیت اور اہمیت کا قائل بھی ہوں لیکن میں یہ محسوس کیے بغیر نہ رہ سکا کہ عجائب گھر کی سیر ایک تیز رفتار فلم سے مشابہت رکھتی ہے۔ ذہن پر اس تیزی سے تاثرات مرتسم ہوتے ہیں اور ہر نئی چیز دیکھ کر منہ سے اتنی مرتبہ واہ واہ نکلتی ہے کہ بالآخر کسی ایک چیز کا تاثر بھی ذہن میں نہیں رہنے پاتا۔ اس لیے میں اگر چاہوں بھی تو کسی ایک بھی عجائب گھر کی مکمل طور پر سیر نہیں کرا سکتا، تاہم اس امر پر یقیناً زور دوں گا کہ چینیوں نے ماضی کا ورثہ بڑے سلیقہ سے سنبھال کر بلکہ سجا کر رکھا ہے۔



## دیوار: جواں ہے گردشِ سحر و شام کے درمیاں

یہ تو ہوا ماضی کا وہ ثقافتی ورثہ جو ایئر کنڈیشنڈ ماحول میں شیشے کی الماریوں میں بند ہے اور ایک ماضی کا وہ تاریخی ورثہ ہے جو عمارات کی صورت میں نظر آتا ہے۔ بادشاہوں یا امراء، وزراء نے ضرورت یا شوق کے تحت عمارات، باغات، مقابر تعمیر کرائے مگر ہوا یہ کہ بعض عمارتیں ملک کی پہچان یا علامت کا درجہ اختیار کر لیتی ہیں جیسے اہرام، تاج محل، دیوارِ چین، لیننگ ٹاور، جدید دور میں امریکہ میں آزادی کا مجسمہ اور پیرس کا ایفل ٹاور۔

اب دیوار کا ذکر چلا تو یاد آ رہا ہے کہ ایک اور دیوار بھی عالمی شہرت کی حامل ہے اور وہ ہے یروشلم میں یہودیوں کی دیوارِ گریہ۔ جس کے بارے میں یہودیوں کا عقیدہ ہے کہ یہ حضرت سلیمان کے تعمیر کردہ ہیکل کا حصہ ہے۔ مدتوں تک یہودی اس دیوار کو پکڑ کر گزشتہ عظمت کو یاد کر کر کے روتے رہے اسی لیے اس کا نام دیوارِ گریہ پڑ گیا۔

ویسے اپنے ہاں بھی ایک دیوار مشہور ہے اور وہ ہے ظالم سماج کی دیوار جو اب گریڈوں کی غیر مرئی دیوار میں تبدیل ہو چکی ہے۔

بیجنگ سے دو گھنٹے کی ڈرائیو اس قدیم دیوار پر ختم ہوتی ہے جو تقریباً ڈیڑھ ہزار برس قبل منگول حملہ آوروں کو روکنے کے لیے تعمیر کی گئی تھی اور جو عمارت سازی میں چینیوں کی ہنرمندی کا زندہ ثبوت ہے کہ......اس میں پیدا کچھ نہیں دیرینہ روزی کے نشاں!

دیوار نے اتنی لمبی عمر کیسے حاصل کی؟ سیدھی سی وجہ ہے کہ پاکستانی ٹھیکیداروں کے پاس تعمیر کا ''ٹینڈر'' نہ تھا۔ اس سے اخلاقی سبق یہ حاصل ہوتا ہے کہ اچھے نتائج کے حصول کے لیے بدنیت افراد سے اجتناب لازم ہے ورنہ آج اس کا بھی حال ''مارگلہ ٹاورز'' جیسا ہوا ہوتا۔

جب تک دیوار نہ دیکھی تھی تو میرا خیال تھا کہ یہ پہاڑیوں کے نیچے بنی ہو گی مگر دیکھی تو دیکھا کہ یہ تو پہاڑیوں کے بلند کناروں پر تعمیر ہوئی ہے۔ بے حد فراخ اور مناسب وقفوں پر، دشمنوں یا موسم سے محفوظ رہنے کے لیے برج۔

منفی پانچ درجہ کی یخ ہوا کے جھکڑ گویا قدم اکھاڑنے کو ہوں، یہاں دنیا بھر کے ٹورسٹوں کا اجتماع تھا اور وہی چیزیں بک رہی تھیں جو ایسے مقامات پر بک سکتی ہیں یعنی ڈیکوریشن پیسز اور دیوار کے طرح طرح کے ماڈل، وہی عورتیں اور ان کے کیلکولیٹر۔ ہر یاترا کا آخری حاصل یہی ہوتا ہے، کچھ خریداری اور کچھ تصویریں۔ بت تو ساتھ نہ تھے اس لیے احباب پر گزارا کرنا پڑا۔ مشتاق احمد یوسفی،

ڈاکٹر شاہ محمد مری، اظہار الحق اور پروفیسر داؤد...... ہم ان کے بت بنے اور یہ ہمارے!

میں دیوار کی تاریخ بیان نہیں کر رہا کہ چین کے بارے میں تحریر کردہ ہر سفرنامہ میں دیوار کے بارے میں معلومات و کوائف مل سکتے ہیں اس لیے میں آپ کو وہ عوامی کہانی سناتا ہوں جو سطوت شاہی کے اس مظہر کے بارے میں مشہور ہے۔

دیوار کی تعمیر کے لیے ہزار ہا مردِ بیگار میں پکڑے گئے تھے۔ جب گاؤں کے ایک نوجوان وان کو پکڑنے کے لیے سرکاری اہلکار آئے تو وہ ایک باغ میں چھپ گیا جہاں اس کی ملاقات چنگ ژیانگ سے ہوگئی جس کے والدین نوجوان وان کو تحفظ فراہم کرتے ہیں۔ دونوں ایک دوسرے سے محبت کرنے لگتے ہیں اور والدین ان کی شادی کر دیتے ہیں مگر سہاگ رات کو شاہی اہلکار وان کو گرفتار کر لیتے ہیں، رخصت کے وقت چنگ ژیانگ نے اپنے سیاہ چمکیلے بالوں سے موتیا رنگ کا کلپ نکال کر اس کے دو حصے کیے اور ایک حصہ اسے دیتے ہوئے کہا "یہ تمہیں میری یاد دلاتا رہے گا۔"

موسم سرما کی آمد نے یہ یاد دلایا کہ اس کا شوہر گرم کپڑوں کے بغیر سردی سے ٹھٹھر رہا ہوگا۔ اس نے شوہر کے لیے اونی ملبوسات تیار کیے اور نکلی اس کی تلاش میں۔ ہرج مرج کھینچتی جب وہ مقام تعمیر پر پہنچی تو یہ معلوم ہوا کہ اس کا خاوند مر چکا ہے اور اس طرح کہ مرنے والے لاتعداد بے نام مزدوروں کے ساتھ اس کا مردہ جسم زیر تعمیر دیوار میں چُن دیا گیا ہے۔

غم سے نڈھال چنگ ژیانگ نے مرحوم شوہر کے لیے آہ و زاری شروع کر دی۔ ایسی آہ و زاری جس نے فطرت کو بھی ہلا دیا چنانچہ ایک رات شدید طوفان اور زلزلہ کے نتیجے میں دیوار نے ان لاکھوں بے کفن مُردوں کو اُگل دیا جن کے لیے وہ سنگی لحد بن چکی تھی۔ ان ہی نعشوں میں اس کا خاوند بھی تھا جس کے ایک ہاتھ میں چنگ ژیانگ کی دی ہوئی نشانی سفید کلپ کا نصف ٹکڑا بھنچا ہوا تھا۔ خاوند کی لاش سے لپٹ کر گریہ و زاری کرتی چنگ ژیانگ کو سپاہی بادشاہ کے پاس لے جاتے ہیں جو غم کی ماری چنگ ژیانگ کا حسن دیکھ کر اسے شادی کی پیشکش کر دیتا ہے۔ وہ مان تو جاتی ہے مگر مناکحت کے لیے دو شرائط رکھتی ہے۔ اول اس کے شوہر کو مناسب طریقہ سے دفن کیا جائے اور دوم بادشاہ سیاہ ماتمی لباس پہن کر مرنے والے تمام مزدوروں کی ایک یادگار بنانے کا اعلان کرے۔ بادشاہ ایسا ہی کرتا ہے مگر چنگ ژیانگ خودکشی کر کے دل گرفتہ بادشاہ کو سوگ منانے کے لیے چھوڑ جاتی ہے۔

اب اس تناظر میں ساحر کی "تاج محل" کے یہ اشعار ملاحظہ کیجیے:

یہ عمارات و مقابر یہ فصیلیں یہ حصار
مطلق الحکم شہنشاہوں کی عظمت کے ستون



سینۂ دہر کے ناسور ہیں، کہنہ ناسور
جذب ہے ان میں ترے اور مرے اجداد کا خون

مری محبوب انہیں بھی تو محبت ہوگی
جن کی صناعی نے بخشی ہے اسے شکلِ جمیل
ان کے پیاروں کے مقابر رہے بے نام و نمود
آج تک ان پہ جلائی نہ کسی نے قندیل

تاہم ذاتی احساس کا بیان ضروری ہے ایسا احساس جو غالباً میرا ہی ہوگا۔ ہم مشہور عمارات جیسے اہرام، تاج محل، ایفل ٹاور، لیننگ ٹاور وغیرہ کی اس کثرت سے تصاویر دیکھ چکے ہوتے ہیں کہ دیکھنے پر کوئی اتنا خاص اچنبھا یا تھرّل محسوس نہیں ہوتا۔ ہاں بھئی! تاج محل ویسا ہی ہے جیسا تصاویر میں نظر آتا تھا اور دیوار بھی اسی دیوار جیسی ہے جسے ہم برسوں سے دیکھتے رہے ہیں۔ اسی طرح اگر پیرس گیا تو یہی محسوس ہوگا کہ یہ سٹیل کا ویسا ہی سٹرکچر ہے جیسا لاتعداد فلموں اور فوٹوگرافس میں دیکھا تھا۔

میرے خیال میں اصل مزا صرف اسی وقت آ سکتا ہے جب دیکھنے سے پہلے اس کے بارے میں نہ تو علم ہوا ور نہ ہی اس کی کوئی تصویر دیکھی ہو۔ تب اہرام، تاج محل اور دیوار پر پہلی نظر ڈالتے ہی دل میں جو احساسات اور کیفیات پیدا ہوں گی ان میں اصل تھرّل ہوگا ورنہ تو ڈیکوریشن پیسز کی خریداری اور ٹیڑھی بوتھی کی چند تصاویر ہی حاصل ہو سکتی ہیں۔

دیوار کے بارے میں دوسرا احساس یہ تھا کہ بے شک اس نے حملہ آوروں کو روکا ہوگا لیکن تھکے مسافر کو سایہ نہیں دے سکتی۔ دیوار...... سایۂ دیوار کے بغیر! یا اپنے اپنے مزاج کی خاصیت ہے کہ چینیوں نے تو حملہ آوروں کو روکنے کے لیے پہاڑوں کی بلندیوں پر طویل دیوار تعمیر کر دی جبکہ ان کے برعکس ہم نے حملہ آوروں کے لیے درہ خیبر کی صورت میں دروازہ کھول دیا اسی لیے ہماری تاریخ میں تو کسی دیوار کا تذکرہ نہیں ملتا۔ ہمارے شعراء نے دیوار کے تلازمہ سے خوبصورت اشعار کہے۔ غالب کے دو اشعار یاد آ رہے ہیں جن کا دیوار چین سے تو کوئی تعلق نہیں مگر جو غالب کی سائیکی کے آئینہ دار ہیں:

دیوار، بارِ منتِ مزدور سے ہے خم
اے خانماں خراب، نہ احساں اٹھائیے
کہاں تک روؤں اس کے خیمے کے پیچھے، قیامت ہے
مری قسمت میں یارب کیا نہ تھی، دیوار پتھر کی

غالب اگر چین میں ہوتا تو اسے یہ شکایت نہ ہوتی کہ رونے اور سر پھوڑنے کے لیے ہزار میل لمبی دیوار دستیاب!

## شہرِ ممنوعہ!

جس صبح کا آغاز دیوار کی سیر سے ہوا اس کی شام نے ہمیں مشہور ''شہرِ ممنوعہ'' (Forbidden City) میں پایا۔ دراصل یہ کوئی شہر نہیں بلکہ بیجنگ میں واقع قدیم شاہوں کے محلات ہیں۔

ہم اور لاتعداد غیر ملکی جہاں اژدہام کی صورت میں پھر رہے تھے، کھا رہے تھے، پی رہے تھے، قہقہے لگا رہے تھے اور تصویریں اتار اور اتروا رہے تھے وہاں عام فانی انسان تو کجا پرندہ بھی پر نہ مار سکتا تھا، اس لیے کہ یہ محلات ممنوعہ تھے۔

چینیوں کا قد چھوٹا سہی مگر عمارات میں وہ وسعت، کشادگی اور بلندی کے قائل ہیں جبکہ شاہی عمارات کا مقصد رہائش کے علاوہ رعایا کو مرعوب بلکہ خوفزدہ بھی کرنا ہوتا تھا اس لیے یہاں سب کچھ روا، نہ جگہ کی کمی اور نہ دولت کی، لہٰذا ایسی ایسی عمارات تعمیر ہوئیں جو آج بھی داد وصول کرتی ہیں۔

مجھے عمارت سازی کے فن اور اس سے وابستہ جزئیات کا کچھ علم نہیں، نہ ہی قدیم عمارات کی تاریخ سے واقف ہوں تاہم میں چینی طرزِ تعمیر کا یہ اسلوب نوٹ کیے بغیر نہ رہ سکا کہ ایک وسیع اور کافی بلند پلیٹ فارم پر ایک عمارت جس کی پشت پر مزید پلیٹ فارم پر ایک اور عمارت پھر اس کی پشت پر اور بھی بڑا پلیٹ فارم اور اس پر عمارت اور یوں یہ سلسلہ بعض اوقات متعدد عمارات کی صورت میں جاری رہتا۔ سو یہاں بھی محلات کی تعمیر کا یہی اسلوب نظر آیا۔

تمام عمارات چوبی تھیں لیکن مضبوطی میں فولاد صفت۔ چین کا قدیم شاہی رنگ سرخ ہوگا کیونکہ تمام قدیم (بلکہ بیشتر جدید) عمارات سرخ رنگ کی تھیں۔ سرخ کے بعد فیروزی مائل سبز رنگ نظر آیا۔

بلند چھتوں پر مختلف جانوروں کی چھوٹی چھوٹی تراشیدہ چوبی شبیہیں۔ یہ تمام جانور شاہی اقتدار سے وابستہ مختلف چیزوں کی علامات تھیں اور صرف بادشاہ ہی انہیں اپنے محل میں رکھ سکتا تھا اور رعایا تو کیا امراء بھی شاہی اجازت کے بغیر انہیں استعمال نہ کر سکتے تھے۔

چین کی قدیم ترین علامات میں سے ڈریگن اور شیر بہت مشہور ہیں۔ ڈریگن خیر و برکت اور خوشحالی کی جبکہ شیر قوت و اقتدار کی علامت ہے۔ ماضی کے ساتھ یہ علامات معدوم نہ ہوگئیں بلکہ جدید چین میں اب بھی سرخ رنگ، ڈریگن اور شیر کے مجسمے نظر آتے ہیں۔

میں نے بھی اپنی اوقات کے مطابق ایک چھوٹا سا شیر خریدا جو چین میں تو قوت و اقتدار کی



علامت تھا مگر لاہور آ کر سرکس کے پالتو شیر میں تبدیل ہو کر میاؤں میاؤں کرنے لگا۔

میں شہرِ ممنوعہ کی تمام تر تفصیلات لکھنے سے خود کو عاجز پاتا ہوں کہ اس کی تو فلم دیکھنی چاہیے۔ الفاظ سے اس کی شان و شوکت اور وسعت کا اندازہ نہیں لگایا جا سکتا۔

ان عظیم محلات کا اختتام نسبتاً چھوٹے مگر بے حد دلکش باغ میں ہوتا ہے جو بادشاہ کی پسندیدہ عورتوں کے لیے مخصوص تھا۔ یہ خوش منظر باغ دیکھنے کے قابل ہے۔ ایک تو چٹانوں سے بنائے گئے اس ''خانہ'' کے لیے جس میں عورتیں دل لگی کا سامان بنتیں اور دوسرے نر اور مادہ کی صورت میں دو درختوں کی بغل گیری۔ جڑ پر دونوں کے درمیان میں جگہ خالی۔ یاد رہے کہ ثنویت کا اساسی اصول ین (نر) اور یانگ (مادہ) چینی دانشوروں نے پیش کیا تھا۔ سو باہم لپٹے یہ درخت بھی ''نر'' اور ''ناری'' کی علامت تھے اور اسی علامت کے درمیان خالی جگہ پر میں نے اپنی تصویر بنوائی۔

## سرد موسم میں دیوتاؤں سے ملاقات

مشرقی چین کا صوبہ حنان (Henan) قدیم چینی تہذیب و ثقافت کا مرکز رہا ہے اور آج سے تقریباً ساڑھے تین ہزار برس قبل ہی سے یہ تہذیب، ثقافت، تعلیم و دانش اور معبدوں کے لیے مشہور رہا ہے اور اسی صوبہ کے تین ہزار سال سے آباد دارالحکومت ''ژونگ ژو'' (Zhengzhou) جانے کے لیے ہم محوِ پرواز تھے۔

ژونگ ژو کے ہوائی اڈہ پر ہماری رہنمائی کے لیے میاؤ می لنگ موجود تھی اور اگلے تین دن اس نے ہمارے ساتھ رہنا تھا۔ خوش اطوار اور ہنس مکھ می لنگ بہت اچھی کمپنی ثابت ہوئی اس لیے کہ وہ انگریزی نہ بول سکتی تھی۔

ایئرپورٹ سے باہر نکلے تو یخ ہوا، گہرے سیاہ بادلوں اور بارش نے ہمارا استقبال کیا۔ میں یہ دیکھ کر خاصہ حیران ہوا کہ چین کے بادل بھی ہمارے بادلوں جیسے ہی تھے اور ان بادلوں کی بارش بھی اسی طرح گیلا کر رہی تھی جیسے ہمارے بادلوں کی!

گرم کوسٹر میں سفر، پھر ہوٹل کے گرم کمرے اور شاندار ضیافت اور پھر گرم بستر، اس گرما گرمی کے بعد صبح اٹھے تو کسی جادوگر کے طلسمی منتر نے گویا ہمیں عالمِ خواب میں ایک برف کے دیس میں منتقل کر دیا۔ برف کی سفید چادر سے سارا شہر ڈھکا ہوا اور کپکپی طاری کر دینے والی ٹھنڈی ہوا۔ گرم کوسٹر چلی تو برف بھی ہمسفر تھی۔ پنجاب اور سندھ کے گرم میدانوں میں بسنے والوں کے لیے برف اجنبی ہے کہ یہ ہمارے معمولات کا حصہ نہیں بلکہ برف باری دیکھنے کے لیے کم از کم مری جانا پڑتا ہے۔ میں کھڑکی سے

باہر سفید لینڈ سکیپ دیکھ رہا تھا، سفیدی میں سڑک سیاہ فیتہ کی مانند تھی جس کے کنارے پر کبھی کبھی کوئی عورت برف صاف کرتی نظر آ جاتی۔

یہ علاقہ قدیم عمارات اور معبدوں کے ساتھ ساتھ آثار قدیمہ، کھنڈرات وغیرہ کے لیے خصوصی شہرت رکھتا ہے اور شاید اسی لیے اس کی سیر ہمارے پروگرام میں رکھی گئی تھی کہ ہم قدیم چین کی تہذیب وثقافت کے بارے میں بھی کچھ جان سکیں۔

چین کا مشہور ''زرد دریا'' بھی اسی خطے میں ہے۔ ہم نے اسے خوش ہو کر دیکھا مگر یہ نوٹ کیے بغیر نہ رہ سکے کہ (اس وقت شاید ہماری وجہ سے) اس کا پانی زرد نہ لگا۔

دنیا کے بیشتر بڑے بڑے شہروں نے دریاؤں، چشموں یا جھیلوں سے تروتازگی حاصل کی کہ آب لازمۂ حیات ہے اس لیے نیل، گنگا، جمنا جیسے دریاؤں کی اساطیری حیثیت ہے۔

زرد دریا چین کے بڑے اور مشہور دریاؤں میں شمار ہوتا ہے اور کسی زمانہ میں سیلاب سے بڑی تباہی بھی لاتا مگر چینیوں نے تکنیکی مہارت سے اسے لگام دے دی۔ سردی کے موسم میں اگرچہ وہ شانت شانت نظر آ رہا تھا مگر اس کا پاٹ مرعوب کن تھا۔

ہم مشہور مندر شاؤلن (Shaolin Temple) جا رہے تھے۔ گرم گاڑی میں برف باری کے دوران سفر کا اپنا مزہ تھا جو اس وقت کرکرا ہو گیا جب باہر نکلتے ہی برفیلی ہوا کا پہلا تھپڑ گویا منہ کو سجا گیا، بس ایک دم لڑکھڑا کر گرنے کو تھا کہ میاؤمی لنگ نے بازو سے پکڑ کر مجھے سہارا دیا۔ حالانکہ اس دھان پان سی لڑکی کو خود سہارے کی ضرورت تھی۔ برف نے لینڈ سکیپ کو نقرئی خطہ میں تبدیل کر کے درختوں کو چاندی کے جھومر، شاخوں اور جھاڑیوں کو چاندی کی بالیاں اور گہنے پہنا دیئے تھے۔ سفید شال اوڑھے پہاڑ گویا سوچ میں غرق جبکہ چوٹیاں سفید دستار میں سج رہی تھیں۔ برف کے بوجھ سے درختوں کی شاخیں جھکی جھکی تو بعض درختوں کی برف نے کایا کلپ کر دی یوں کہ درخت کے بجائے کچھ پراسرار قسم کے سفید فام نظر آ رہے تھے۔ کچھ جھاڑیوں نے سفید بوٹوں کا روپ دھار لیا تھا۔ منظر اس قدر مسحور کن کہ میرا منہ کھلا کا کھلا رہ گیا۔

دو چار لمبی سانسیں لیں تو سینہ میں سے گندے ماحول کی جمع شدہ ستر سالہ آلودگی کو خارج ہوتے ہوئے محسوس ہوا۔ سانس باہر نکلی تو مجسم ہو گئی۔ کچھ دیر فضا میں معلق رہی، پھر سرد ہوا کا حصہ بن گئی۔ میں نے سنگی ریلنگ پر ہاتھ مارا تو برف کے مہین برادہ سے میری مٹھی بھر گئی۔ اگلے لمحے ہاتھ جھٹکنا پڑا کیونکہ برف انگارہ میں تبدیل ہو رہی تھی۔

وہ برف جو لینڈ سکیپ کا حصہ بن کر خوبصورت نظر آ رہی تھی، اب ہمیں اس سے نبرد آزما ہونا



تھا کہ سیڑھیاں، راستے، روشیں، فرش سب برف سے اٹے ہوئے تھے۔ سنگی راستوں اور روشوں پر لوگوں کے چلنے سے سفید برف بھورے کیچڑ میں تبدیل ہو چکی تھی۔ جہاں لوگوں کا گزر نہ ہوا وہاں برف میں پاؤں اندر دھنس رہے تھے۔ وہاں صحیح معنوں میں قدم پھونک پھونک کر رکھنے کی ضرورت تھی۔ میں Slipdisk کا مریض ہوں اس لیے میرے لیے برفیلی سنگی سیڑھیاں یا کیچڑ سے بھرے راستے خطرناک بھی ہو سکتے تھے۔ پاؤں رپٹا تو چین کا دورہ ناکام! میاؤمی لنگ کو غالباً میری پریشانی کا اندازہ ہو گیا ہوگا، وہ ہر قدم پر راہنمائی کے لیے موجود، بعض ڈھلوانوں یا پھسلتے راستے پر تو اس نے کسی بچہ کی طرح میرا ہاتھ پکڑ کر راستہ طے کرایا۔

اگرچہ ہم سب نے گرم کپڑے پہن رکھے تھے (میں نے زندگی میں پہلی مرتبہ لیگنگ پہنی جو چین کی سردی کو مدنظر رکھتے ہوئے میری بیٹی سائیکی میرے لیے بطور خاص خرید کر لائی تھی) مگر یہ سردی ہم سب کی توقع سے کہیں زیادہ ضدی سردی تھی اور کیوں نہ ہوتی کہ چین کی سردی تھی۔

اگر ہم بہتر موسم میں آئے ہوتے تو سلسلہ وار بلند ہوتے ہوئے پلیٹ فارم پر تعمیر کیے گئے قدیم مندروں سے بہت لطف اندوز ہوتے مگر سردی کا یہ عالم کہ نصف گھنٹے بعد بجتے دانتوں کو بجنے سے روکنا محال ہو گیا۔ میں نے پروفیسر داور داؤد کی جانب دیکھا جو صرف شلوار قمیض پر ایک سویٹر پہنے تھے۔

سرخ رنگ کی عمارتوں میں سرخ رنگ ہی کے مجسمے، بڑے بڑے، قد آور مگر ایسے نہیں جیسے یونانی، رومن اور ہندو اساطیر کے ہوتے ہیں۔ یہ دیوتا/ بت ذرا وکھری ٹائپ دے نظر آئے۔ کچھ کے چہرے شانت تو کچھ ایسے گویا ابھی چھلانگ مار کر تکہ بوٹی کر دیں گے۔

ایک مندر میں ایک چٹان دکھاتے ہوئے ہمیں بتایا گیا کہ ایک عبادت گزار شخص نے ایک ہی مقام پر کھڑے ہو کر اتنی دیر تک مسلسل تپسیا کی کہ چٹان پر اس کا سایہ منجمد ہو گیا۔ واقعی ایسا ہی نظر آ رہا تھا۔

شیکسپیئر کے ولیم پنجم نے میدان جنگ میں گھوڑا گنوا دینے کے بعد یہ مشہور مکالمہ بولا تھا:

A horse, a horse,
My kingdom for a horse,

سردی میں ہمارا بھی کچھ ایسا ہی عالم تھا:

A cup of tea, a cup of tea
My literary kingdom for a cup of coffee!

مگر چائے ہی ندارد۔

بہرحال شدید سردی کے باوجود بھی قدیم چین کے دیوتاؤں سے ملاقات دلچسپ رہی لیکن

یہ ایسے کٹھور دیوتا نکلے کہ لاہور سے آنے والے مہمانوں کی گرم چائے/کافی سے تواضع نہ کر سکے۔ دراصل ہر عہد کے دیوتا ہی کٹھور ہیں۔ خود تو اندر گرم گرم جبکہ باہر بھگت سرد سرد!

## جنتِ نگاہ! فردوس گوش!!

جیسے فلم میں اچانک منظر تبدیل ہو جاتا ہے بالکل اسی طرح گرم ہال میں داخل ہوئے تو منظر کو تبدیل پایا۔ گرم ہال آہستہ آہستہ سردی سے قلفی بن جانے کا احساس ختم کر رہا تھا مگر جو دیکھا تو برف کو پھر پانی بنا سکتا تھا۔

باہر سردی دھوم مچا رہی تھی اور اندر رقاص لڑکیاں!

چینی لڑکیاں قدیم چین کے روایتی سازوں پر، موسیقی کی قدیم دھنوں پر، قدیم چینی رقص پیش کر رہی تھیں۔ سب کے ایک جیسے قد، رنگ، لباس حتیٰ کہ شکلیں بھی ایک جیسی محسوس ہو رہی تھیں۔ گویا ایک ہی ٹکسال کے لش لش کرتے نویں نکور سکے (یا پھر سکیاں)

کسی بھی خوب صورت، نظر فریب یا دلفریب منظر کی تفصیلات اور جزئیات کے بیان میں الفاظ کی بے بضاعتی کا عمومی احساس شامل ہوتا ہے۔ گزشتہ سطور میں میں ایک جگہ لکھ آیا ہوں کہ ایسے مواقع پر قلم کی نہیں فلم یا ویڈیو کیمرہ کی ضرورت ہوتی ہے، رقص بھی ایسا ہی تھا کہ اس کے بیان میں الفاظ ٹوٹ پھوٹ جائیں گے۔

قدیم چین کے روایتی ساز لکھا تو ان چار الفاظ سے میں آپ کو قطعی طور پر ان سازوں کی ساخت، صورت، گونجیلے آہنگ اور تھرتھراتی دُھن کا اندازہ نہیں کرا سکتا۔ موسیقی کیا تھی؟ سمندر کی جھاگ سے بتدریج نمایاں ہوتی، شرماتی لجاتی، موسیقی کی دیوی سامع نواز تھی۔

رقص کی موسیقی کے لیے سازینہ کا کام کرنے والی، کانسی کی ساختہ مختلف سائز کی چھوٹی بڑی کئی درجن گھنٹیاں تھیں مگر یہ گھنٹیاں عام گھنٹیوں جیسی گول نہ تھیں بلکہ ایک طرف سے چپٹی تھیں۔ چھوٹی سے چھوٹی گھنٹی چند انچ کی اور سب سے بڑی چند فٹ کی، یہ گھنٹیاں تمام سٹیج کے گرد مختلف فاصلوں پر رکھی تھیں۔ میں یہ دیکھ کر متعجب ہوئے بغیر نہ رہ سکا کہ یہ گھنٹیاں بانس سے بجائی جا رہی تھیں۔ بجانے والا گھنٹی پر بانس اس انداز سے مارتا تھا کہ گھنٹی کے اندر خوابیدہ دُھن، انگڑائی لیتی بیدار ہو جاتی۔ یوں کہ دیر تر فضا اس کی تھرتھراہٹ سے گونجتی رہتی۔ یہ تو ہوئی ایک گھنٹی کی آواز، جب بیک وقت چھوٹی بڑی متعدد گھنٹیوں سے موسیقی پیدا کی جا رہی ہو تو ایسی Exotic موسیقی کی لطافت کا اندازہ نہیں لگایا جا سکتا۔

غالباً دنیا کے کسی ملک میں گھنٹی کے ساز اور اس سے تشکیل پانے والے سازینہ کا وجود نہ ہوگا



اور یہ سازینہ، اس کی دُھن اور رقص کا اسلوب ہزاروں برس قدیم ہے۔

اس انوکھی موسیقی پر یک رنگ، یک لباس بلکہ یک شکل جیسی لڑکیوں نے جو رقص پیش کیا، وہ شاید چینی اساطیر کے کسی راجہ اِندر کے اکھاڑے کی پریاں ہی ایسا رقص کر سکتی ہوں تو اور بات ورنہ یہ ان معنی میں بے مثال تھا کہ صرف قدیم چینی سازوں، موسیقی کی قدیم چینی دُھنوں پر صرف چینی لڑکیاں ہی ایسا رقص پیش کر سکتی تھیں۔ میں الفاظ سے نقشہ نہیں کھینچ سکتا اور آپ کے تصور سے فزوں تر ہے وہ نظارہ!

رقص کے بعد ہمیں رقاص لڑکیوں سے ملایا گیا۔

ہم نے ان کے فن (مگر ڈرتے ہوئے حسن کی نہیں) تعریف کی۔ ان کے ساتھ ہماری تصاویر بنائی گئیں جب ہم نے کہا (چینی کا ایک لفظ جو سیکھ پائے تھے)

''شے! شے'' (شکریہ)

جواباً نقرئی گھنٹیاں چہکیں You are welcome! مگر یہ قدیم چین کی نہیں بلکہ جدید چین کی گھنٹیاں تھیں۔

جوش ملیح آبادی نے کہا تھا کہ رقص اعضاء کی شاعری ہے۔ اگر وہ ہمارے ساتھ ہوتے تو نہ جانے انہوں نے اس رقص پر کس انداز و اسلوب کی نظم لکھی ہوتی۔ فیض احمد فیض ہوتے تو اس رقص میں اور ہی معانی تلاش کرتے جبکہ حبیب جالب کو شاید اس مصرع پر نظر ثانی کی ضرورت محسوس ہوتی:

رقص زنجیر پہن کر بھی کیا جاتا ہے

میں قدیم و جدید کی بحث میں کہیں زیادہ جدید کا قائل ہوں لیکن امریکہ کے روک اینڈ رول، بھارت کے فلمی رقص وغیرہ دیکھیں تو پھر قدیم کے سحر کا قائل ہونا پڑتا ہے کہ فن کی شائستگی کا کلچر اسی میں ہے۔ اسی طرح پوپ میوزک سنیں تو سہگل کی آواز کا قائل ہونا پڑتا ہے۔

اعضاء کی شاعری کی مناسبت سے چینی لڑکیوں کے رقص کو اعضاء کی رباعی قرار دیا جا سکتا ہے پھر اسی مناسبت سے یہ بھی کہہ سکتے ہیں:

گیا ہو جب اپنا جیوڑا نکل
کہاں کی رباعی، کہاں کی غزل

## اعضاء کی نظم

ہمیں کم عمر لڑکیوں کے مارشل آرٹس کا مظاہرہ بھی دکھایا گیا جسے اور انداز کے اعضاء کی نظم

سمجھا جا سکتا ہے۔ یہ بھی معلوم ہوا کہ چین کے تمام سکولوں میں مارشل آرٹس کی تعلیم دی جاتی ہے بلکہ اس سلسلے میں یہ بھی بتایا گیا کہ ''کنگ فو'' چین ہی کی ایجاد ہے۔

ہم فلموں میں جو مارشل آرٹس دیکھتے ہیں، اسے بروس لی نے ہالی وڈ میں متعارف کرایا اور اس وقت جیکی چن اس کی مقبول اور نمایاں ترین مثال ہے لیکن مارشل آرٹس کا یہ مقصد نہ تھا۔ یہ دفاع کا ایسا انداز تھا کہ ہتھیار نہ ہوتے ہوئے بھی فرد مسلح ہوتا تھا۔

چین کی اپنی فلموں یا قدیم چین کے پس منظر میں بنائی گئی فلموں میں اس کے فنکارانہ نمونے ملتے ہیں مگر جو زندہ مظاہرہ دیکھ رہے تھے، وہ واقعی قابل دید تھا۔

## پینڈ و اِن ونڈر لینڈ

دریائے یانگ ژی (Yang Tze) کے ڈیلٹا پر آباد چین کی بین الاقوامی بندرگاہ شنگھائی (دوسرے نام Hu اور Shen) تجارت، صنعت و حرفت اور ملٹی نیشنلز کے ساتھ ساتھ ثقافتی سرگرمیوں کا مرکز بھی ہے۔ یہی نہیں چین کے باقی شہروں کے مقابلہ میں شنگھائی زیادہ مغربی اور اسی لیے زیادہ کھلا بھی ہے کہ یہاں چینی Pinup ماڈلز کے پوسٹرز بھی دیکھنے کو مل جاتے ہیں اور منی اسکرٹس بھی!

شنگھائی دیکھتے ہی سب سے پہلا یہ احساس ہوتا ہے کہ یہ کسی ایشیائی خطہ کا نہیں بلکہ امریکہ کا کوئی بڑا شہر ہے۔ سکائی سکریپرز اور ایک کے اوپر ایک فلائی اوور، صرف یہی متاثر کرنے بلکہ رعب ڈالنے کو کافی ہیں۔

شنگھائی میں عجائب گھر، باغات، تھیٹرز، لائبریریز، سٹیڈیم اور دیگر تفریحی مقامات کی کمی نہیں مگر محدود وقت کی مناسبت سے صرف شنگھائی میوزیم اور اورینٹل پرل ٹی وی ٹاور کی سیر ہمارے پروگرام میں رکھی گئی۔ رات کو ہمیں دریائے ہانگ پو (Hangpu) کے کنارے لے جایا گیا جسے ''بند'' (Bund) کہتے ہیں۔ ایک جانب روشنی میں غسل کرتی طویل القامت عمارات، دوسری جانب رنگین روشنیوں میں رنگین موجوں والا دریا اور اس کا شانت بہاؤ، غیر ملکی سامان سے بھرے مہنگے ڈیپارٹمنٹل سٹورز اور کوچہ محبوب کے ہجوم عاشقاں کی مانند سیاح۔ کبھی اس سے بات کرنا کبھی اس سے بات کرنا!

دور سے دیکھنے پر ''اورینٹل پرل ٹی وی ٹاور'' ہالی وڈ کی کسی Futurist فلم کا بہت بڑا سیٹ نظر آتا ہے۔ جب اس کے قریب جائیں تو پھر بھی یہی محسوس ہوتا ہے کہ یہ عمارت حقیقی نہیں ہوسکتی۔ سائنس فکشن کی ایسی فلم کا غیر معمولی سیٹ ہمارے لیے روشنیوں کے کروڑوں سال کے فاصلہ پر واقع گمنام سیارہ کے ماحول کی عکاسی کے لیے ماہرانہ فنکاری سے تیار کیا گیا ہے۔ 468 میٹر بلند سٹرکچر



صرف تین ٹانگوں (ستونوں) پر استوار، یہ سٹرکچر روایتی انداز میں مربع مستطیل یا اہرام کی صورت میں نہیں یہ تو کُرے، ایک کے اوپر ایک! نہیں، یہ نہیں ہوسکتا۔ ایسا نہیں ہوسکتا؟ ناقابل یقین اور ناقابل بیان، پھر سوچا اگر چینی بازی گر مختلف پلیٹوں یا گیندوں کو بیک وقت ہوا میں رقصاں رکھ سکتا ہے تو چینی ماہرین تعمیرات ایسی عجوبہ بلڈنگ بھی کھڑی کر سکتے ہیں جو سرے سے بلڈنگ ہی نظر نہیں آتی۔ نہ جانے چین کے ٹھیکیداروں، ان کے کام کی نگرانی کرنے والے اوورسیئرز اور انجینئرز نے کس تناسب سے ریت میں سیمنٹ ملایا ہوگا اور ان کے بل پاس کرنے والے آڈیٹرز اور کلرکوں نے کتنے فیصد کمیشن کھائی ہوگی تو یہ بلڈنگ تیار ہوئی ہوگی، جس کے بارے میں یہ بتایا گیا ہے کہ سیاحوں کو ٹکٹ کی فروخت سے اس عمارت نے تین چار برس کے اندر سارا خرچ واپس کر دیا، لہٰذا اب یہ عمارت نفع بخش تھی۔ نفع ہی نفع، خالص نفع!

سینکڑوں کی تعداد میں سیاحوں پر نظر ڈالی تو نفع کا اندازہ بھی ہوگیا۔

تیز رفتار لفٹ سینکڑوں فٹ کی بلندی کے جس مقام پر لے آئی وہاں میں نے خود کو پینڈو اِن ونڈر لینڈ محسوس کیا۔ ہم ملکی اور غیر ملکی لوگوں کے ہجوم سے چھلکتی وسیع گیند میں تھے۔ کھڑکی سے نیچے نگاہ کی تو محسوس ہوا گویا نظر نیچے گر جائے گی۔ بلندی سے نیچے نہیں دیکھ سکتا مگر نیچے کا منظر ایسا دلکش تھا کہ اپنا نفسیاتی خوف بھی یاد نہ رہا۔

شنگھائی ہمارے قدموں تلے تھا جبکہ ہانگ پو دریا، میر تقی میر کے مصرع بہے بہتیرا پر بہا بھی جائے کا زندہ منظر پیش کر رہا تھا۔ دریا کی سرمئی لکیریں کشتیاں، لانچز، سٹیمرز اور چھوٹے جہاز متحرک کھلونوں کی صورت میں۔

یہ خوش فکروں کا ہجوم تھا، کھاتے پیتے، شاپنگ کرتے، تصویریں اتارتے اور خواہ مخواہ ہی ایک دوسرے کو گلے لگاتے۔

یہ ایسے لمحات ہوتے ہیں جب وقت گویا تھم جاتا ہے۔ فرد ہجوم کا حصہ بن جاتا ہے، اردگرد کے اجنبی لوگ بھی اپنے اپنے سے لگتے ہیں۔ اگرچہ فرد ٹگ دل شاد کرتا ہے مگر شادمانی کا احساس دیرپا ہوتا ہے۔ میں چھ ماہ بعد یہ سطریں لکھتے وقت منظر اور اس سے وابستہ کیفیات کو خود میں زندہ محسوس کرتا ہوں۔

کیا بتلائیں کیا کیا دیکھا! کے مصداق وہاں بہت کچھ تھا لیکن خواب نما کیفیات کا محض الفاظ میں بیان کرنا مشکل ہے۔

وہاں سیاحوں کی دلچسپی، کھانے پینے، شاپنگ اور تفریحات کے متعدد ذرائع تھے۔ سیاحوں کی تعلیم کا بھی بندوبست تھا۔ ایک جگہ قدیم چینی رہن سہن کے مطابق مردوں، عورتوں اور بچوں کے مجسمے

تھے جو دور سے بالکل زندہ محسوس ہوتے تھے۔ سیاح ان کے ساتھ اپنی تصاویر ضرور اترواتے۔

جس چیز نے بے حد متاثر کیا وہ تھا پینٹنگ، فوٹو گرافس اور ماڈلز کے ذریعے سے شنگھائی کے ماضی کے ایسے مناظر جن کے ذریعہ سے یہ علم ہو جاتا تھا کہ قدیم شنگھائی کیسا تھا اور عام آدمی کا اسلوبِ حیات کیسا تھا۔ پھر انگریز آئے تو افیون کا نشہ، طوائفوں اور خرابیوں کی دیگر سوغات لائے۔ الغرض! بڑے سلیقہ سے شنگھائی کی تاریخ کے مختلف ادوار کا گویا سینما تھا اور ساکت مگر منہ سے بولتی تصاویر کی صورت میں۔

خاصہ طویل وقت گزار کر نکلے تو چیں چیں کرتی چین کی ان عورتوں نے ہمیں گھیر لیا جو بلا جھجک ہم نامحرموں کے بازو پکڑ پکڑ کر اپنی طرف کھینچ کر اشیاء فروخت کر رہی تھیں مگر چہ ارزاں فروختند کے برعکس گویا بلیک مارکیٹ کے ریٹ۔ وہ چیزیں ہماری آنکھوں ناک اور ہونٹوں پر گویا مار رہی تھیں۔ یہ سٹورز کی ہنستی مسکراتی کھلکھلاتی لڑکیوں کے برعکس پُرخشونت بلیوں کی مانند تھیں۔ جب ہم ''نو، نو'' کہتے تو ہماری ''نو، نو'' کی نقل اتار کر ناراضگی کا اظہار کرتیں۔

ڈاکٹر شاہ محمد مری کے ساتھ یہاں ہاتھ ہو گیا۔ انہوں نے کچھ چیزیں خریدیں اور جب 50 یوآن کا نوٹ دیا تو عورت نے اسے روشنی کی طرف دیکھا اور چلاّئی۔ جس کا سلیس اردو میں یہ ترجمہ بنتا ہے کہ یہ تو جعلی نوٹ ہے۔ یہ نوٹ اسی مقام پر کسی سے خریداری کے سلسلہ میں لیا گیا تھا مگر اب کیا ہو سکتا تھا۔ انہوں نے خاموشی سے نوٹ واپس لے لیا اور ایسا نوٹ دیا جس پر کسی عورت نے اعتراض نہ کیا۔ یہ بھی چین کی تصویر کا ایک رنگ تھا۔

## مُٹھی!

بعض گزشتہ وفود کے قصے یاد آ رہے ہیں جیسے ایک وفد کا ایک معزز رکن دورہ کے دوران اپنے کمرہ ہی سے باہر نہ نکلا کہ وہ باہر نکلنے کے قابل ہی نہ تھا جبکہ ہم تھے کہ سب زیرو۔ سردی میں بھی فریج کا پانی پیتے رہے۔ ایک دورہ کے بعد اچھے بھلے دوست دشمن بن گئے۔ ایک مرتبہ اس بات پر فساد ہو گیا کہ مشترک خرچ کے کیمرہ سے ایک صاحب نے زیادہ تصویریں بنا لی تھیں۔ الحمدللہ! ہم پانچ انگلیوں کی مانند نہیں بلکہ مٹھی کی صورت میں رہے۔

اس دورہ کا ذاتی فائدہ قبلہ مشتاق احمد یوسفی سے قربت کے احساس میں مزید تقویت قرار دیا جا سکتا ہے۔ ہم نے ایک ہفتہ میں ہر موضوع پر باتیں کیں، اپنی عادت کے مطابق میں نے کرید کرید کر ان سے سوالات پوچھے اور انہوں نے میری تحریر کے بارے میں بہت اچھی رائے دی ''ڈاکٹر صاحب! آپ کی تحریر میں ''رس'' ہے اور یہ اللہ کی دین ہے۔'' یہ فقرہ میرے لیے سند کا درجہ رکھتا ہے۔



یوسفی صاحب کی وسیع الظرفی کے متعدد واقعات کی گواہی دی جا سکتی ہے۔ چین کا واقعہ میں ریکارڈ پر لانا چاہتا ہوں۔

ہم سب کو جہاں انفرادی طور پر تحائف دیئے گئے وہاں گروپ کا لیڈر ہونے کی بنا پر یوسفی صاحب کو ایک بہت خوبصورت مجسمہ دیا گیا۔ یوسفی صاحب کہنے لگے ''میں اسے نہیں رکھنا چاہتا۔''

''کیوں؟''

''یہ مجھے گروپ لیڈر کے طور پر ملا ہے، اس لیے سب کا اس پر حق ہے۔''

اگرچہ میں نے مجسمہ رکھنے کے لیے انہیں قائل کرنے کی کوشش بھی کی مگر وہ نہ مانے۔ چنانچہ اسلام آباد اکادمی کے دفتر میں پہنچے تو افتخار عارف صاحب سے کہا ''ہم سب ساتھی اس پر اپنے اپنے دستخط کر دیتے ہیں اور آپ اسے اپنے دفتر میں سجا لیں۔''

ایسا ہی ہوا۔

⌘⌘⌘⌘⌘⌘⌘⌘⌘

# لعبتانِ چین اور جہان مرغ و ماہی

## لعبتانِ چین

ہماری قدیم داستانوں میں چین کا بہت تذکرہ ملتا ہے۔ میں نہیں سمجھتا کہ وہ بزرگ واقعی چین کے خوبصورت مناظر سے تروتازہ ہوئے یا لعبتانِ چین کے بے حجابانہ دیدار سے دیدہ و دل کی ضیافت کی لیکن کیا بتلائیں کیا کیا دیکھا...... کے مصداق جو دیکھا......نہیں...... یہ کہنا مناسب ہے جو دیکھی بلکہ دیکھیں وہ لڑکیاں نہ تھیں موتیے کی کلیاں تھیں۔

جو دور سے کم عمر لڑکی دکھائی دیتی، وہ قریب سے بھی کم عمر لڑکی ہی دکھائی دیتی۔ نہ جانے ان کے جینز میں کیا خوبی ہے کہ نہ موٹی عورت دیکھی نہ بھدی لڑکی اور نہ ہی قبہ شکم والی۔ ایک وجہ تو خوراک ہو سکتی ہے اور دوسری وجہ ایک بچہ کی پیدائش بھی ہو سکتی ہے جبکہ ہماری عورت شادی کے دو چار برس بعد ہی غبارہ، ڈھول یا نقارہ میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ یقیناً ہر عورت ہی خوبصورت نہ تھی مگر یہ بھی ہے کہ بدقطع عورت کمیاب تھی۔ معمر عورتوں کے پپلے گال یا گردن کی معلق جھریاں عمر کی چغلی تو کھاتیں لیکن موٹی وہ بھی نہ تھیں۔ سمارٹ بڑھیا چین میں ہی پائی جاتی ہے۔ چین کے بعض ایسے علاقے بھی ہیں جو صدی سے زیادہ عمر کے مردوزن کے لیے مشہور ہیں۔ بالعموم یہ ہوتا ہے کہ سو برس پر دو چار برس کا اضافہ ہوا تو خبریں اور تصویریں چھپنے لگتی ہیں جبکہ چین میں طویل العمر افراد کا دیگر ممالک کے مقابلے میں تناسب کہیں زیادہ ہے۔

چین کھلے ڈلے لوگوں کا ملک ہے اور ہمیں شاپنگ میں سب سے زیادہ مزا ملتا تھا۔ بالخصوص بھاؤ سننے میں اور بھاؤ کرنے میں۔ آپس کی بات ہے لڑکیوں سے قیمت چکانے کا جداگانہ لطف تھا، یوں کہ بعض اوقات خریداری دلداری میں تبدیل ہو جاتی۔ وہ لڑکیاں نہ تھیں چہچہاتی چڑیا تھیں، سٹور ''چڑیاں دے چنبہ'' میں تبدیل ہو کر ان کی چہچہاتی ہنسی سے گونج رہا ہوتا اسی لیے میں نے بیشتر



چیزیں نسبتاً مہنگی خریدیں۔ میں سمجھتا ہوں خوبصورت لڑکی سے مول تول بدمذاقی کی بات ہے۔

عورتیں عموماً عمر چور ہوتی ہیں مگر چینی مونث کی عمر کا تو قطعاً اندازہ نہیں لگایا جا سکتا، لہٰذا اپنی آنکھوں کا یہ عالم:

بابا ہمیں تو سب نظر آتی ہیں لڑکیاں!

## پریشاں نظری کا لپکا

لڑکیوں کا ذکر چلا تو یہ بھی بتا دوں بالعموم چینی عورتیں میک اپ نہیں کرتیں، نہ ہی نئی تراش کے مہنگے کپڑے پہنے ماڈلز کی طرح کیٹ واک پر اٹھلا اٹھلا کر چلتی نظر آتی ہیں۔ سادہ لباس میں سادگی کی مثال! یہ میں اپنی کالیوں کو نصیحت کے لیے لکھ رہا ہوں جو مہنگی کریموں پر گورا بننے کے لیے تابعدار شوہر کی کمائی لٹاتی ہیں۔ کیا آپ کو اس کالی کو دیکھ کر گھن نہیں آتی جس کے بال سنہری ڈائی کیے ہوتے ہیں اور خاکی، جامنی یا ویسے ہی کسی فضول رنگ کی لپ سٹک سے بھدے ہونٹوں کو مزید بدمزہ بنایا ہوتا ہے۔

میرا خیال تھا ہر طرف زرد رنگ دیکھنے سے آنکھوں کو یرقان ہو جائے گا لیکن ہوا اس کے برعکس۔ یورپین عورتوں کی مولی جیسی سفید رنگ کے مقابلے میں چینی عورتوں کی ہلکی زرد رنگت زیادہ پرکشش نظر آئی۔

نظر کی جمالیات میں سیاہ موٹی آنکھ پسندیدہ ہے، رہی جھیل جیسی گہری (نیلی) آنکھیں تو یہ محض شعراء اور افسانے کی حد تک ہیں۔ چینی، جاپانی، کورین لڑکیاں، آہو چشم کے برعکس ماہی چشم ہوتی ہیں۔ چندن کی ''دیدہ وا دید'' کے بعد تو ماہی (پنجابی والا نہیں) کی خصوصی پسندیدگی نہ ہونے کے باوجود بھی ماہی چشم دل کو بھانے لگیں۔ اس ضمن میں یہ شریفانہ اعتراف بھی لازم ہے کہ ہم کسی حسینہ کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر دیکھنے کی سعادت سے محروم رہے (خصوصی کاوش کے باوجود بھی) تو اس کی وجہ یہ ہے کہ نقاد کی موٹی شیشوں والی عینک آنکھیں کسی حسینہ کی آنکھوں سے چار (نہیں! چھ) ہو کر حسن چشم کو کیسے آنک سکتی تھیں...... کیجیے نظارہ دور دور سے...... اور ہم ایسے ہی نظاروں کے ایکسپرٹ ہیں

اپنی تو جہاں آنکھ لڑی پھر وہیں دیکھا
آئینے کو لپکا ہے پریشاں نظری کا

اب افسانہ نگار مجھ پر غالب آ رہا ہے۔ میں کھنچی آنکھوں، زرد رنگت اور چھوٹے قد والی

حسینہ کو دل دے بیٹھا ہوں تو عرض مدعا کیسے ہو؟ ہم کہیں گے حالِ دل اور آپ فرمائیں گے کیا؟ میں صرف ایک لفظ ''چینی'' جانتا ہوں جس کا مطلب شوگر ہے اور وہ اردو کا ایک لفظ بھی نہیں جانتیں۔ تو کیا عشق اور اظہار تمنا کے لیے کیلکو لیٹر کا سہارا لوں۔ "I Love you" کیلکولیٹر کی زبان میں یہ فقرہ اعداد میں تبدیل ہو کر حرفِ مدعا قرار پائے گا؟ یا پھر وہی آنکھوں کی ازلی زبان۔

میاں نقاد! تم فینٹیسی کے جال میں پھنس رہے ہو، اپنی اوقات میں رہو اور بری کتابوں پر اچھی تنقید لکھتے رہو۔ بس۔

سفرنامے میں لڑکیاں اور وہ بھی چینی لڑکیاں ڈالنے کا یہ طریقہ نہیں۔ تم تو امریکہ اور ڈنمارک کے سفرناموں میں بھی میمیں نہ ڈال سکے تو چین کے سفرنامہ میں زرد حسینہ کیسے ڈال سکو گے، لہٰذا اپنا سفرنامہ لکھتے جاؤ کہ یہی نقاد کا مقدر ہے۔ رومانس کا تاش محل (تاج محل نہیں) دھڑام سے نیچے!

## قلتِ اولاد، کثرتِ اولاد

ایک ملک/شہر/علاقہ/خطہ وہ ہوتا ہے جو آپ کو نظر آتا ہے۔ بلند عمارات، خوبصورت باغ، تاریخی آثار، سہولتیں، آسائشیں وغیرہ۔ یہ ظاہری روپ ہوتا ہے جو بالعموم سیاحوں کو دھوکا دیتا ہے۔ پانچ سات دن یا ہفتہ دو ہفتہ میں کسی علاقے کا صرف ظاہری روپ ہی دیکھا جا سکتا ہے اور صرف سطح کا مشاہدہ کیا جا سکتا ہے۔ جب چار دن کی چاہت میں لڑکیاں نہیں کھلتیں تو پھر ملک، شہر، علاقہ، خطہ کیسے خود کو افشا کر دے۔ ہمیں صرف سات دن کے لیے چین لے گئے تھے اور سات دن میں تو اجنبی شہر کا ایک محلہ بھی نہیں دیکھا جا سکتا، اس لیے ہم نے چین کا جو ظاہر دیکھا بعض امور کے لحاظ سے اسے سراب بھی قرار دیا جا سکتا ہے۔

چین خوشحال اور چینی مسرور نظر آئے، مگر پھولوں کی کیاری میں کتنے کوڑیالے ہیں؟ میں متجسس انسان ہوں، اگرچہ باتونی نہیں مگر کام کی بات کر سکتا ہوں۔ چنانچہ میں مترجم یا ان اصحاب سے جو انگریزی بول سکتے تھے، نئے چین کی زندگی، رسم و رواج، سماجی اطوار، کاروبار، ازدواج، اولاد اور بزرگوں کے بارے میں سوالات کرتا رہتا۔

ماؤ کے دور کے ہنستے مسکراتے کھیتوں یا ملوں میں کام کرتے سرخ کتاب تھامے چینی ہمارے ذہن میں آج بھی آباد ہیں مگر اب معاملہ برعکس ہے۔ سچ تو یہ ہے کہ ماؤ متروک ہو چکا، اس کے مزار کے سامنے سے گزرے تو ہم نے وہاں جانے کی خواہش کا اظہار کیا جسے خوبصورتی سے ٹال دیا گیا۔

سوشلسٹ انقلاب نے سخت قسم کے جاگیرداری نظام میں جکڑی چینی عورت کو مرد کے مساوی قرار دیا تو اس نے بھی معاش میں اپنا کردار ادا کرنا شروع کر دیا۔

مترجم اور دیگر حضرات سے جو باتیں ہوئیں، ان سے یہ اندازہ ہو گیا کہ اب چین کا وہ روایتی معاشرہ رسوم و رواج، معاشرتی اقدار اور مسلّمات متروک ہو چکے ہیں جو کبھی ان کی انفرادی اور اجتماعی زندگی کا انداز متعین کرتے ہوں گے۔ لڑکی اور لڑکا دونوں آزاد ہیں، لہٰذا اب بزرگوں کے طے کردہ رشتے نسبتاً کم اور ذاتی پسند کی شادیاں زیادہ ہو رہی ہیں۔ اگرچہ اب بھی ماں باپ کی عزت و احترام باقی ہے۔ ان سے اجازت بھی طلب کی جاتی ہے اور بعض امور میں ان کے فیصلے تسلیم بھی کیے جاتے ہیں لیکن زیادہ تر مرد و زن اپنی مرضی سے اپنا اسلوبِ حیات طے کرتے ہیں۔

بیجنگ اور شنگھائی کی سڑکوں پر اب ایسے جوڑے دیکھے جا سکتے ہیں جو ہاتھ میں ہاتھ ڈال کر یا ایک دوسرے کی کمر میں ہاتھ ڈالے چل رہے ہوتے ہیں۔

پاکستانی پولیس کو بلاؤ!

کبھی کبھی وہ منظر بھی نظر آ جاتا جس کی لذیذ جزئیات کو صرف ایسے فقرے سے واضح کیا جا سکتا ہے:

Public Display of Affection!

چین میں آبادی کے اضافے کو بڑی سختی سے روکا گیا۔ صرف ایک بچہ، دوسرا ہو تو سزا۔ یہ ترکیب کڑی تو تھی مگر کارگر ثابت ہوئی۔

یہ لکھ رہا ہوں اور چینیوں کی کثرت کے بارے میں ایک لطیفہ یاد آ رہا ہے۔ جب امریکی راکٹ چاند پر اترا تو نیل آرم سٹرانگ یہ دیکھ کر حیرت زدہ رہ گیا کہ ماؤ کی سرخ کتاب تھامے، چینی اس کے استقبال کو کھڑے تھے۔

''تم ہم سے پہلے یہاں کیسے پہنچ گئے؟''

جواب ملا ''ہم ایک دوسرے کے سر پر کھڑے ہوتے گئے اور بالآخر چاند تک آ پہنچے۔''

میں نے فی بچہ کنبہ کا تصور کرنا چاہا تو نہ کر پایا۔ اسے اس مثال سے سمجھتے ہیں۔ میں بیک وقت دادا، نانا، خالو، باپ، پھوپھا، تایا، بھائی، کزن اور نہ جانے کیا کیا ہوں۔ یہ متنوع رشتے کثرتِ اولاد کے باعث ممکن ہوئے۔ جب بچہ ایک ہو تو کتنے ہی رشتے معدوم ہو جاتے ہوں گے۔ جب دادا، دادی، نانا، نانی کو پوتے اور نواسے کھلانے کو نہ ملیں تو ان کا بڑھاپا تو بدمزہ ہی رہا۔

یہ لکھ رہا ہوں کہ نیچے گلی میں دو عورتوں کی غصیلی آوازوں کی گونج سنائی دیتی ہے۔ دونوں اپنے شیطان سیرت بچوں کو فرشتہ ثابت کرنے کے لیے خود کو آتش فشاں میں تبدیل کر کے انگاروں

بھرے اسلوب میں لڑ رہی ہیں۔

ملک کے تمام شہروں کی وہ گلیاں ذہن میں لائیے جہاں دن بھر کرکٹ کھیلی جاتی اور لوگوں کے گھروں کے شیشے توڑے جاتے ہیں۔ ان کوٹھوں کا تصور کیجیے جہاں سے اڑتی پتنگوں کی ڈوریں پہلے بجلی کے لیے وبالِ جان تھیں، اب دھاتی ڈوروں کی صورت میں خطرہ جان ثابت ہو رہی ہیں۔

کثرت اولاد کے باعث تعلیم اور بہبود کے کسی بھی منصوبے پر کماحقہ عمل نہیں ہو سکتا۔ اچھی آمدنی نہیں، رہنے کو ڈھنگ کا مکان نہیں، بیوی سے پیار نہیں لیکن مشرومز کی مانند بچوں کی فصل تیار ہو رہی ہے۔

آبادی کی کثرت کے ضمنی نقصانات میں یہ بھی ہے کہ زیادہ مجرم پیدا ہوتے ہیں جنہیں پکڑنے کے لیے زیادہ پولیس کی ضرورت پڑتی ہے۔ مزید نقصان یہ کہ زیادہ تعداد میں شاعر جنم لیتے ہیں جن کا نفس موٹا کرنے کے لیے زیادہ ناقدین کی ضرورت ہوتی ہے۔

علامہ اقبال نے ''کشتِ ویران'' کے لیے ''ذرانم'' کی بات کی تھی۔ یہاں تو نمی کے بغیر ہی تولیدی جراثیم کی پیدائش، افزائش ہوتی رہتی ہے۔

غیر ضروری نوٹ: یہ محکمہ فیملی پلاننگ کی فرمائش پر نہیں تحریر کیا گیا۔

## جدید چینی ادب کا قومی عجائب گھر

ہمارے میزبانوں نے اس انداز سے پروگرام ترتیب دیئے تھے کہ ہم کم سے کم وقت میں چینی زندگی، تہذیب، کلچر اور ادب کے بارے میں زیادہ سے زیادہ واقفیت حاصل کر سکیں۔ اگرچہ ہمارے لیے ہر چیز ہی نئی بلکہ اچنبے کا تماشا تھی لیکن ادیب ہونے کے باعث جس چیز نے سب سے زیادہ متاثر کیا، وہ تھا ''جدید چینی ادب کا قومی عجائب گھر'' جو بیجنگ کے کیویانگ ضلع Chaoyang (District) میں خوش منظر قطعہ اراضی پر چودہ ہزار مربع میٹر پر چین کے روایتی طرزِ تعمیر کے اسلوب میں مئی 2000ء میں تعمیر ہوا۔

یہ عجائب گھر اپنے نام کی مناسبت سے واقعی ادب، ادیبوں، کتابوں، مسودوں، دستاویزات ہر لحاظ سے چینی ادب کی سینکڑوں برس کی تاریخ کی دیدہ زیب انداز میں پیشکش ہے۔ جو حصہ ڈرامے اور ڈرامہ نگاروں کے لیے وقف کیا گیا اس میں نہ صرف ڈرامہ نگاروں اور ان کے ڈراموں کے بارے میں معلومات و کوائف مہیا کیے گئے تھے بلکہ معروف ڈراموں کی کیسٹ بھی ٹی وی پر چل رہی تھی جبکہ دیوار پر تھیٹر کی دنیا کے معروف ستاروں اور شخصیات کی تصاویر سج رہی تھیں۔



وہاں اہم اور مقبول ادیبوں کے مجسمے اور Bust بھی تھے۔ بعض ادیبوں کے سٹڈی روم بنا کر ان میں ان کے ایسے مجسمے بنائے گئے تھے گویا وہ محوِ فکر ہوں۔ معروف اہلِ قلم کے وہ مجسمے بہت اچھے لگے جو باغ میں پھولوں کے درمیان تھے، اسی طرح تین ادیبوں کے اکٹھے مجسمے یوں لگے گویا وہ گپ شپ میں مصروف ہوں، دو بنچ پر بیٹھے جبکہ تیسرا ان کے پاس کھڑا تھا۔

میں نے جب معروف ادیبوں کے مجسمے ان کے سٹڈی روم میں دیکھے تو یہ نوٹ کیے بغیر نہ رہ سکا کہ ان میں ماؤ کا مجسمہ نہ تھا۔ ماؤ انقلابی ہی نہ تھا بلکہ شاعر، مفکر اور دانشور بھی تھا۔ اس کی نظموں کے ہمارے ہاں تراجم بھی ہو چکے ہیں۔ ایک ترجمہ تو یحییٰ امجد نے کیا تھا۔

میں نے مترجم سے پوچھا ''مجھے یہاں ماؤ نظر نہیں آ رہا جبکہ وہ بہت اچھا شاعر بھی تھا بلکہ اس کی نظموں کے اردو میں تراجم بھی کیے جا چکے ہیں۔''

وہ لاپروائی سے بولا ''وہ! وہ اوپر کے کسی ہال میں بھی ہوگا۔''

بدلتا ہے رنگ آسماں کیسے کیسے

بدلتے حالات نے ماؤ کو اوپر کسی ہال میں پہنچا دیا۔ اگر اس کی زندگی میں یہ عجائب گھر بنا ہوتا تو کم از کم ایک ہال صرف اسی کے لیے مخصوص ہوتا۔ اس سے قدرے کم سطح کا کام اکادمی ادبیات پاکستان (اسلام آباد) کی عمارت میں نظر آتا ہے جہاں مرحوم ادیبوں کے پنسل سکیچ برآمدوں میں اور ہال میں زندہ ادیبوں کی تصاویر نظر آتی ہیں اور باہر لان میں گنتی کے چند ادیبوں کے دستِ مبارک سے لگائے گئے گنتی کے چند درخت بھی ہیں۔

جدید چینی ادب کا قومی عجائب گھر بڑے بڑے تین ہال پر مشتمل ہے اور سینکڑوں معروف چینی اہلِ قلم کی تصانیف، مسودات، سوانح عمریوں کے علاوہ 80 ہزار کتابوں پر مشتمل لائبریری بھی ہے۔

ہمیں سب سے زیادہ جس چیز نے متاثر کیا وہ عجائب گھر کا مرکزی دروازہ تھا جس پر ہینڈل کی جگہ ایک ہاتھ کا نقش کندہ ہے۔ آپ ہینڈل کے طور پر جب اسے ہاتھ لگا کر دروازہ کھولیں گے تو آپ گویا نقش کیے گئے ہاتھ سے مصافحہ کر رہے ہوں گے اور مقصد بھی یہی ہے کہ آپ اس ہاتھ سے مصافحہ کریں۔

یہ نقش چین کی عظیم المرتبت ادیب باجن (Bajin) کا ہے۔ باجن چینی ادیبوں کی سب سے بڑی تنظیم چائنیز رائٹرز ایسوسی ایشن کا تاحیات سربراہ ہے۔ باجن کا پورا نام لی یاؤ تانگ ہے۔ وہ 25 نومبر 1904ء کو پیدا ہوا (باجن قلمی نام تھا) اسے جدید چینی ادب کا معمار قرار دینا غلط نہ ہوگا۔ اس

نے ناول، افسانے اور مضامین قلم بند کیے۔ دانتے اور روسی ادیب پوشکن کے تراجم بھی کیے۔ 20 ناول، 70 سے زائد افسانے اور لاتعداد مضامین کے علاوہ بچوں کے لیے کہانیاں بھی لکھیں۔ اس کی کتابوں کے دنیا کی متعدد زبانوں میں تراجم کیے جا چکے ہیں۔ اس نے قلمی اور عملی ہر دو لحاظ سے بڑی بھرپور زندگی گزاری۔ وہ اس وقت حیات ہے اور چینی ادیبوں میں اسے باپ جیسا رتبہ حاصل ہے۔ اس لیے اگر ادیبوں کے قومی عجائب گھر کے مرکزی دروازے پر اس کے ہاتھ کا نقش کندہ کیا گیا تو مقام تعجب نہ ہونا چاہیے، وہ اسی عزت کا مستحق تھا کہ اسے اہل قلم کا ضمیر اور دانش و تخلیق کی علامت سمجھا جاتا ہے۔ باجن پارکنسن کی وجہ سے چلنے پھرنے سے معذور ہو گیا (یہ وہی بیماری ہے جس نے عظیم باکسر محمد علی کو بے دست و پا کر دیا) اس وقت وہ شنگھائی کے ایک ہسپتال میں زندگی کے دن گزار رہا ہے۔

25 نومبر 2004ء کو ہم چین میں تھے۔ اخبارات کے ذریعے علم ہوا کہ اس کے چاہنے والوں اور عقیدت مندوں نے گل دستوں اور تہنیتی کارڈز سے اس کا کمرہ باہر کے برآمدے تک بھر دیا۔ وہ زندگی کی صدی مکمل کر چکا تھا۔

مرکزی دروازے پر پتھر پر باجن کا یہ قول تحریر کیا گیا ہے:

> ”ہم کتنے قیمتی ادبی خزانے کے مالک ہیں، کتنے ہی اہل قلم نے اپنے شاہکار چھوڑے جو ہمارے لیے نہ صرف باعث تقویت ہیں بلکہ ہمت افزا بھی ہیں۔ تخلیقات کے یہ شاہکار ہمیں زیادہ نرم دل، خالص اور دوسروں کے لیے زیادہ مددگار بھی بناتے ہیں۔“

یہ ہیں خیالات اس باجن کے جو اب زندہ لیجنڈ میں تبدیل ہو چکا ہے۔ اب ذرا تضاد کے طور پر اپنے ادیبوں اور ان سے روا رکھے گئے طرز عمل کا موازنہ بھی کر لیجیے۔ ہم نے زندہ تخلیق کاروں، سینئرز اور معروف شخصیات کے ساتھ کیا حسن سلوک کیا۔ ماشاءاللہ ہم باہمی نفاق، دشنام طرازی، بہتان بازی، حسد، بغض اور سازشوں میں نہ صرف خود کفیل ہیں بلکہ قلم و عمل سے ہم انہیں فنون لطیفہ کی سطح پر لے آئے ہیں۔ ”دشنامی دبستان“ ماضی میں نہ تھا، آج کی ایجاد ہے۔

اگر ادیبوں، شاعروں اور دانشوروں میں نظریاتی اختلافات ہوں تو یہ اچھی بات کہ مباحث سے مسائل کی گرہیں کھلتی اور نظریات کا تجزیہ ہوتا ہے لیکن اہل قلم تو انا کے غبار میں اڑتے ہیں، اڑتے کیا، انائی غبارے ہی بن چکے ہیں، اسی لیے کردار کشی مقبول مشغلہ قرار پایا تو استعارہ سازی کی جگہ تہمت سازی نے لے لی۔

علامہ اقبال کو چھوڑیے کہ وہ تو نظریہ پاکستان کے خالق ہیں اس لیے ان کی جتنی بھی تکریم



ہو، کم ہے۔ دراصل ہم بنیادی طور پر مجاور ہیں، ہم زندہ کی قدر نہیں کر سکتے۔ ہمیں تو آنسوؤں کی چادر چڑھانے کے لیے ایک قبر کی ضرورت ہوتی ہے۔ وہی احمد ندیم قاسمی والی بات:

عمر بھر سنگ زنی کرتے رہے اہلِ وطن
یہ الگ بات کہ دفنائیں گے اعزاز کے ساتھ

## چینی اہل قلم کے ساتھ چند لمحات

ہم جس شہر میں جاتے وہاں کی ادیبوں کی انجمن کے اراکین سے باہمی دلچسپی کے امور پر گفتگو ہوتی۔ باہمی دلچسپی کا مطلب ہے ادبی صورتحال اور تخلیق سے وابستہ مسائل۔

مجھے یہ جان کر مریضانہ مسرت ہوئی کہ ہماری مانند وہاں بھی سنجیدہ ادب کا برا حال ہے جبکہ فلمی جرائد، تفریحی ادب، کیسٹس وغیرہ پسندیدہ ہیں۔

چین میں چھوٹی بڑی زبانوں کی تعداد 56 ہے۔ چین جیسے وسیع ملک میں اتنی زیادہ زبانوں کا عملی طور پر موجود ہونا تعجب خیز نہ ہونا چاہیے۔ بڑی بات یہ ہے کہ سب میں تخلیقی کام ہو رہا ہے لیکن معیاری زبان وہی ہے جو سرکاری طور پر استعمال ہوتی ہے اور اس میں تخلیق کردہ ادب کو مرکزی اہمیت حاصل ہے لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ علاقائی یا مقامی زبانوں/ بولیوں کی اہمیت نہیں۔ سب زبانوں کا ادب ادب کے مرکزی دھارے کا حصہ سمجھا جاتا ہے۔ چین میں اب بھی بعض قدیم بولیاں زندہ ہیں لیکن وقت بتدریج ان بولیوں کو ختم کرتا جا رہا ہے۔ گزشتہ دنوں ایک خبر پڑھی کہ ایک معمر خاتون کے انتقال کے باعث چین کی ایک پانچ سو سالہ قدیم بولی ہمیشہ کے لیے ختم ہو گئی۔ اسے بولنے والی وہ خاتون ہی باقی بچی تھی۔

چھوٹی بولیوں کے خاتمے کی بڑی وجہ یہ ہے کہ دور افتادہ اور پس ماندہ خطوں کے لوگ تلاش روزگار کے لیے بڑے شہروں کا رخ اختیار کرتے اور آباد ہو جاتے ہیں۔ یوں وطن کی مانند وہاں کی بولی سے بھی رابطہ منقطع ہو جاتا ہے۔ خود ہمارے ملک میں بھی یہی ہو رہا ہے اور دور افتادہ خطوں اور علاقوں کی بولیاں جاننے والوں کی تعداد میں بتدریج کمی ہو رہی ہے اور کون جانے اس وقت تک کتنی بولیاں معدوم ہو چکی ہوں گی۔

چینی زبان میں تقریباً سو ادبی جریدے طبع ہوتے ہیں جن میں سے 75 فیصد کا تو برا حال ہے اور وہ ششتم پشتم اپنا گزارہ کرتے ہیں، صرف بقیہ جرائد ہیں جو ٹھیک ٹھاک کاروبار کر لیتے ہیں۔

ادبی کتب کے مقابلے میں سائنسی اور علمی موضوعات پر کتابیں زیادہ بکتی ہیں۔ شعراء مجموعہ

کلام چھپوانے کے بجائے انٹرنیٹ پر کلام پیش کرنے کو ترجیح دیتے ہیں۔ ہمارے ہاں مشاعرے میں شاعر اپنی بھونڈی آواز اور پھٹے ڈھول جیسے گلے کے باوجود لہک لہک کر ترنم سے اشعار سناتا ہے مگر وہاں پیشہ ور صداکار یا اداکار شاعر کا کلام سناتا ہے اور مجھے یہ اچھا لگا، اس لیے کہ ہر شاعر انور مسعود نہیں ہوتا۔ اگر اکثریت نہیں تو کم از کم بیشتر شعراء فیض احمد فیض کی طرح شعر پڑھتے ہیں جن کے بارے میں مشتاق احمد یوسفی نے کہا تھا کہ فیض صاحب اپنا کلام ایسے سناتے ہیں جیسے دشمن کا کلام سنا رہے ہوں۔

تینوں شہروں کے ادیبوں سے گفتگو کا حاصل یہ تھا کہ قلم کے ذریعے سے روزی کمانا بے حد مشکل ہے۔ بالخصوص اس ادیب کے لیے جو تخلیقی کام کرتا ہو۔ ہاں! فلم، ٹیلی ویژن اور پاپولر میگزین کے لیے قلم کاری کرنے والے ٹھیک ٹھاک کما لیتے ہیں مگر خالص ادب تخلیق کرنے والے ادیب کو اتنی رائلٹی نہیں ملتی کہ وہ قلم اور تخلیق سے زندگی بسر کر سکے، لہٰذا پیسہ کمانے کے لیے اسے قلم کاری کے ساتھ ساتھ کوئی اور کام بھی کرنا پڑتا ہے۔ صرف سرکار کا ملازم اور تنخواہ دار ادیب بجز تخلیق اور کچھ نہیں کرتا۔

سوشلسٹ نظام میں ہر چیز حکومت کی زیر نگرانی ہوتی ہے اور ادب بھی اس سے مستثنیٰ نہیں۔ روس میں (بالخصوص سٹالن کے عہد میں) ادیب، دانشور، صحافی اور اہل قلم جبر کا شکار تھے۔ اشاعت سے قبل مسودات سرکاری طور پر منظور کیے جاتے یا پھر سنسر کیے جاتے اور عدم مفاہمت کے قائل اہل قلم کا مختلف طریقوں سے حقہ پانی بند کیا جاتا۔ سولزے نستن جلاوطن ہوا، بورس پاسترنک ڈاکٹر ژواگو پر نوبیل پرائز لینے کے لیے نہ جا سکا۔

ماضی کا علم نہیں مگر آج کا چین اور چینی ادیب خاصہ آزاد ہے۔ اس پر حکومت کی جانب سے ناروا پابندیاں عائد نہیں کی گئیں۔ چینی ادیبوں کو دو گروہوں میں تقسیم کر سکتے ہیں۔ سرکاری ادیب اور غیر سرکاری ادیب۔ سرکاری ادیب حکومت کا باقاعدہ ملازم ہوتا ہے اور یونیورسٹی پروفیسر کے مساوی تنخواہ پاتا ہے۔ یہ اور کچھ نہیں کرتا، گھر بیٹھ کر تخلیقی کام کرتا ہے۔

اس ضمن میں وثوق سے یہ تو نہیں کہا جا سکتا کہ وہ کتنا آزاد ہے اور اس کا قلم کتنا پابند لیکن نمک حلالی تو بہر حال لازم ہو ہی جاتی ہے۔ ویسی ہی نمک حلالی جس کی توقع ہمارے محبوب آمر ضیاء الحق نے اہل قلم سے رکھی تھی۔

آپس کی بات ہے، ہمارے ہاں بھی سرکاری ادیبوں، مراعات یافتہ ادیبوں اور نمک حلال ادیبوں کی کمی نہیں، اس فقرہ پر اعتراض ہو تو اسے یوں لکھ دیتا ہوں۔ ... ادیبوں کی اکثریت نہیں!

ملاقات کا طریقہ کار یہ تھا کہ سلام دعا اور ادب آداب کے بعد مشتاق احمد یوسفی صاحب اراکین وفد کا تعارف کراتے جواب آں غزل کے طور پر ادھر سے بھی تعارف کرایا جاتا



اور پھر سوال و جواب۔

ژنگ ژو (Zhengzhou) جنوب میں ہے اور حنان صوبہ (Henan Province) کا قدیم اور تاریخی شہر ہے۔ وہاں ایک پروفیسر خاتون ملی جس نے یہ کہہ کر گفتگو کا آغاز کیا کہ میں کیوں کہ عورت ہوں اس لیے مجھے یہ جاننے میں زیادہ دلچسپی ہے کہ پاکستان میں شاعرات کیا سوچتی اور لکھتی ہیں۔ نیز یہ کہ تخلیق کے سلسلے میں کیا ان پر حدود و قیود عائد ہیں؟

سب نے میری طرف یوں دیکھا گویا میں لیڈی ڈاکٹر ہوں۔ بہر حال میں نے اس ضمن میں مفصل گفتگو کی اور شاعرات کی سوچ، ان کے فن اور شخصیت پر روشنی ڈالی اور یہ بتایا کہ معاشرے یا حکومت کی طرف سے کسی شاعرہ کی سوچ پر نہ تو پہرے بٹھائے گئے ہیں اور نہ ہی اور طرح کی پابندیاں ہیں۔

اگرچہ ادیبوں سے یہ ملاقاتیں بڑے سنجیدہ ماحول میں ہوتی تھیں مگر یوسفی صاحب بعض اوقات یہاں بھی ایسا فقرہ کہہ جاتے کہ محفل زعفران زار بن جاتی۔ بیجنگ میں میرا تعارف کراتے ہوئے کہا ''سلیم اختر بہت بڑا نقاد ہے اور کیونکہ یہ نقاد ہے اس لیے ہم سب اس سے ڈرتے ہیں اور اسی لیے اس سے بنا کر رکھتے ہیں۔''

چینی ادیبوں نے مجھ عجوبہ کو پہلی مرتبہ نئی دلچسپی سے دیکھا اور پھر سوالات کی بوچھاڑ۔ تنقید کیسے لکھتے ہو؟ سچ لکھنے کی وجہ سے ادیبوں سے لڑائی جھگڑے ہوتے ہیں؟ نقاد ہونے کے باوجود بھی کیا تم پسندیدہ شخصیت ہو؟ وغیرہ وغیرہ لیکن سب سے دلچسپ سوال یہ تھا: ''اگر تمہارے دوست کی بری کتاب پر تم نے لکھنا ہو تو کیا اس کا لحاظ کرو گے یا سچ سچ لکھ دو گے؟''

میں نے جو جوابات دیئے ان میں تعلّی کا پہلو نکلتا ہے اسی لیے میں انہیں سنسر کر رہا ہوں تاہم اس امر پر یقیناً زور دوں گا کہ ہماری مانند وہاں بھی نقاد کوئی خاص پسندیدہ یا محبوب شخصیت نہیں اور وہاں بھی مدح و مذمت کے ڈنگل سجتے ہیں۔ سب سے زیادہ خوشی یہ جان کر ہوئی کہ وہاں بھی ادیبوں میں گروہ بندی اور گروہ پسندی ہے، لہٰذا ناقدین اپنے ہی گروہ کے ادیبوں کی توصیف کرے گا۔ محفل کی سنجیدہ فضا مانع رہی ورنہ یہ پوچھتا، کیا آپ کے ہاں بھی دشنامی دبستان ہوتا ہے۔

ان ملاقاتوں کے سلسلے میں عرض کر دوں کہ صرف پانچ سات سرکردہ ادیب ہوتے تھے، ماحول سادہ اور پھر آخر میں سب کے لیے تحائف۔

بیجنگ میں ہمیں بہت خوبصورت عورت کا سفید (نیوڈ) مجسمہ دیا گیا جسے سیاہ کپڑے میں نہایت نفاست سے پیک کیا گیا تھا۔ جس ڈبہ میں مجسمہ پیک تھا اس پر لکھا تھا ''کیوپڈ کے باغ میں سائیکی''۔

یہ بے حد خوبصورت مجسمہ دیکھا تو سوچا کہ یہ مجسمہ ماؤ کے ثقافتی انقلاب کے برعکس تو ہے ہی لیکن یہ بھی دلچسپ بات ہے کہ سائیکی کا چینی اساطیر سے کوئی تعلق نہیں۔ سائیکی قدیم یونانی اساطیر کی سب سے دلکش دیوی ہے، کیوپڈ کی بیوی اور (حسن کی دیوی) افیروڈیٹ کی بہو۔ سائیکی کا مطلب روح اور نفس ہے جبکہ کردار و عمل کے لحاظ سے دیگر کرپٹ دیویوں کے مقابلے میں سائیکی بے داغ کردار کی مالک اور وفا کی علامت قرار دی جاتی ہے۔

جب میں نے انہیں یہ بتایا کہ میری ایک بیٹی کا نام بھی سائیکی ہے تو چینی ادیبوں نے مجھے نئی دلچسپی سے دیکھا کہ پاکستانی مسلمان ایسا نام بھی رکھ سکتا ہے۔

## جہانِ مرغ و ماہی

چین جانے سے پہلے ہی چینی کھانوں میں تنوع کی کثرت کے بارے میں بہت کچھ سن رکھا تھا لیکن جب تک چین جا کر چینیوں کے ساتھ بیٹھ کر ان کے کھانے نہ کھائے جائیں چینی کھانوں کا صحیح اندازہ نہیں لگایا جا سکتا۔

پہلی بات تو یہ ہے کہ ہم اپنے ہاں کے چینی ریستورانوں میں چینی کھانوں کے نام پر جو کچھ کھاتے ہیں اس کا چین کے کھانوں سے دور کا بھی تعلق نہیں۔ ہاں اس کا امکان ہے کہ آج سے سو ڈیڑھ سو برس قبل جو چینی خاندان یہاں آباد ہو گئے اور جن کی نسلیں یہ ریستوران چلا رہی ہیں شاید اس زمانے میں ایسے ہی کھانے ہوتے ہوں مگر آج کے چین کے کھانے تو کسی اور ہی سیارے کے معلوم ہوتے ہیں۔

ہمارے میزبانوں کو علم تھا کہ ہم (عمل کے نہ سہی مگر کھانے پینے کی حد تک) مسلمان ہیں لہٰذا انہوں نے بیجنگ اور شنگھائی میں بطور خاص ایسے ریستوران تلاش کیے جن کے مالک مسلمان تھے۔ یوں ذبیحہ گوشت کا مسئلہ حل ہو گیا لیکن ذبیحہ سے زیادہ اہم مسئلہ مینڈک کا تھا۔ یہ سب جانتے ہیں کہ مینڈک چینیوں کا من بھاتا کھاجا ہے سو میزبانوں نے اسے بھی ہماری نظروں سے دور ہی رکھا۔ اتنا تو میں بھی وثوق سے کہہ سکتا ہوں کہ کسی ڈش سے بھی کوئی مینڈک پھدک کر ہماری گود میں نہ آ گرا۔ البتہ ایک پر تکلف عشائیے کے بعد مشتاق احمد یوسفی صاحب نے یہ کہہ کر ہم سب کے معدوں میں گویا گرہیں ڈال دیں۔

''جس ڈش کو آپ سب نے مزے لے لے کر کھایا تھا میرا خیال ہے وہ مینڈک تھا۔''

اب سب نے اپنے اپنے طور پر اندازے لگانا شروع کر دیئے کہ کون سی ایسی نامبارک ڈش



تھی جس میں مینڈک آسودہ ہو گا۔

''بتایئے نا! یوسفی صاحب! کون سی ڈش تھی۔''

مگر ان کے لبوں پر شریر مسکراہٹ کھیل رہی تھی۔

''آپ نے ہمیں اسی وقت کیوں نہ ٹوکا جب ہم کھا رہے تھے۔''

''آپ سب لوگ خوش ہو کر کھا رہے تھے تو مجھے آپ کا مزا کرکرا کرنے کی کیا ضرورت تھی۔''

اور اب وہ مزا کرکرا کر رہے تھے اور صورتحال سے لطف اندوز ہو رہے تھے۔

تب میں نے ساتھیوں کو کراچی کا واقعہ سنایا۔

مشفق خواجہ مرحوم سے میرے کتنے مخلصانہ تعلقات تھے بہت کم لوگوں کو اس کا اندازہ ہو گا۔ سال میں کم از کم ایک مرتبہ کراچی ضرور جانا ہوتا تھا۔ خواجہ صاحب ایک دن میرے لیے مخصوص کرتے، گاڑی لے کر آ جاتے، مجھے گھر سے لیتے، سارا دن ساحل پر گزارتے، دوپہر کا کھانا قریبی ریستوران میں، پھر شام کی چائے اور رات گئے مجھے گھر چھوڑ جاتے۔

دوپہر کے کھانے پر دو چار احباب کو بھی مدعو کر لیتے، بالعموم عالی جی اور یوسفی صاحب ضرور ہوتے۔

ایک سال میں شادیوں کے سلسلے میں آیا تھا اور بریانی، قورمہ، گوشت، کباب وغیرہ کھا کھا کر جی اوبھ گیا تھا چنانچہ جب مینو آیا تو میں نے کہا کہ یہ سب تو کھا کھا کر اکتا چکا ہوں، میں تو مغز لوں گا۔ یوسفی صاحب کے علاوہ سب نے مغز ہی کھانا پسند کیا۔ مغز بہت مزیدار تھا اور سب شکم سیر ہوئے۔ جب کھا پی کر ڈکار مار کر فارغ ہو گئے تو یوسفی صاحب گویا ہوئے۔

''صاحبو! آپ کو پتہ نہیں کہ برطانیہ میں مغز کھانا ممنوع ہے۔''

اس کے بعد انہوں نے مغز کے وہ طبی نقصانات گنوائے اور نفسیاتی ضرر رسانیوں پر ایسی معلوماتی گفتگو کی کہ ہم نے خود کو ''میڈ کاؤ'' محسوس کرنا شروع کر دیا۔

مشتاق احمد یوسفی کی رگِ ظرافت نے ہمیں یوں نکو بنایا، وہ مسلسل مسرور ہو رہے تھے۔

اب یوسفی صاحب کا ذکر ہوا تو ایک مزے دار بات بھی سن لیں۔ بعض اوقات معمولی سی بات سے عجب مضحکہ خیز صورت پیدا ہو جاتی ہے۔ ہوا یہ کہ جب کپڑے پہن کر کوسٹر میں بیٹھ گیا تو معلوم ہوا کہ میری پینٹ کی زِپ ٹوٹ چکی ہے، لہٰذا پینٹ کے آگے یوں ہاتھ رکھتا کہ کسی کو ٹوٹی زِپ کا اندازہ نہ ہو سکے۔ یوسفی صاحب نے اسے نوٹ کیا تو شاہ محمد مری سے پوچھا، یہ سلیم اختر ہاتھوں کو غلط جگہ پر کیوں

باندھ کر کھڑا ہو جاتا ہے؟ شاہ محمد مری نے زِپ کا بتایا تو ہنس کر بولے:

''میری طرف سے یہ فقرہ لکھ لو کہ سلیم اختر نے کھلی آنکھوں اور کھلی زِپ سے چین کی سیر کی۔''

جہاں تک چینی ریستورانوں، وہاں کے کھانوں، کھانے والوں اور کھلانے والیوں کا تعلق ہے تو اس ضمن میں یہی کہا جا سکتا ہے:

اگر چاہوں تو نقشہ کھینچ کر الفاظ میں رکھ دوں
مگر تیرے تصور سے فزوں تر ہے وہ نظارہ

لہٰذا پیارے قارئین! میری انگلی پکڑ کر میرے ساتھ چلیے اور چشم تصور سے کام لیتے ہوئے منظر کو دیکھنے کی کوشش کیجیے۔

آپ ریستوراں میں داخل ہوتے ہیں تو سرخ یا سنہری رنگ کے روایتی لباس میں پری جمال لڑکیاں تقریباً کورنش بجالانے کے انداز میں جھک کر آپ کا خیر مقدم کرتی ہیں۔ آپ کی رہنمائی کرتے ہوئے ایک لڑکی آپ کو وسیع کمرے میں لے آتی ہے جسے روایتی چینی انداز میں سجایا گیا ہے۔

ایک بڑی گول میز ہے جس پر بارہ یا اس سے زیادہ مہمان کھانا کھا سکتے ہیں۔ آپ کے بیٹھتے ہی آپ کے سامنے نیم گرم پانی کی کیتلی (جس میں چند پتیاں قہوہ کی ہوتی ہیں) اور قہوہ پینے والی چھوٹی سی پیالی جیسی پشاور میں استعمال ہوتی ہے، رکھ دی جاتی ہے۔ (یاد رہے کہ پشاور کی چھوٹی پیالی بھی میڈ اِن چائنا ہے) چینی تمام دن نیم گرم پانی سے گھونٹ گھونٹ پیتے ہیں (شاید اسی لیے ان کے معدے خراب نہیں ہوتے) اس کے بعد کھانا کھانے کے لیے Chop Sticks سجا دی جاتی ہیں۔ یہ چاپ سٹکس اتنی خوبصورت ہوتی ہیں کہ آپ انہیں ڈیکوریشن پیس کا نام دے سکتے ہیں۔ غالباً ہر نو وارد کھانے کی میز پر بیٹھ کر چاپ سٹکس کھانے کا تجربہ کرتا ہے، ہم نے بھی کیا اور فوراً ہی ناکامی کا اعتراف کر لیا۔

ایک سٹک کو دائیں ہاتھ کے انگوٹھے سے دبائے رکھتے ہیں جبکہ انگلیوں کی مدد سے دوسری سٹک کو کام میں لاتے ہیں جو ہمارے لیے مشکل اور صبر آزما کام تھا مگر چینیوں کے لیے ایسا تھا، گویا ہاتھ سے کھانا کھانا بلکہ زیادہ بہتر تو یہی کہا جا سکتا ہے کہ چاپ سٹکس کو دست دراز نہیں بلکہ دراز دستی سمجھا جا سکتا ہے جس سے وہ پلیٹ میں سے چاول کا آخری دانہ یا خوراک کا ذرہ بھی اُچک سکتا ہے۔

تمام چینی ریستورانوں میں لڑکیاں ہی کھانا سَرو کرتی ہیں۔ نہیں! سَرو درست لفظ نہیں، کھانا کھلاتی ہیں، وہ اس والہانہ پن سے کھانا کھلاتی ہیں کہ ان کا بس نہیں چلتا ورنہ نوالے بنا بنا کر منہ میں



ڈالتی جائیں۔ کم از کم دو تین لڑکیاں ایک میز کے لیے مخصوص ہوتی ہیں۔ بے حد مستعد! سمارٹ یونیفارم یا روایتی لباس میں! بہر حال ہر لباس میں ہوش ربا اور اشتہا افزا، جس طرح اپنی ''اُن'' کو دیکھ کر غالب کے ''منہ پر رونق'' آ جاتی تھی اسی طرح انہیں دیکھ کر دل میں جو جذبات موجزن ہوتے، وہ معدے پر براہ راست اثر انداز ہوتے جس کے نتیجے میں کھانے زیادہ کھائے اور جس کے باعث بل میں بے تحاشا اضافہ ہو جاتا ہوگا۔

کیا آپ یقین کریں گے کہ ایک وقت کا کھانا دو تین درجن کورسز پر مشتمل ہوتا ہے۔

گول میز کے وسط میں لکڑی کا گول ''تھال'' ہے۔ آپ اسے ''گردشی چاک'' بھی کہہ سکتے ہیں۔ اس پر ڈشیں رکھتے جاتے ہیں، گردشی چاک ہر ڈش آپ کے سامنے لاتا جاتا ہے۔ یوں بلا کسی کوشش کے مطلوبہ ڈشیں خود بخود آپ کے پاس پہنچتی رہتی ہیں۔ جیسے ہی چکر مکمل ہوا نئی ڈشیں ان کی جگہ لے لیں گی حتیٰ کہ دو تین گھنٹوں میں دو تین درجن ڈشیں سرو کر دی جائیں گی۔

چینی کھانے کو بہت زیادہ اہمیت دیتے ہیں۔ جلد جلد کھانا کھا کر ختم کرنا ان کے مزاج کا خاصہ نہیں، اس دوران باتیں بھی ہوتی جاتیں، سگریٹ بھی پیے جاتے اور مشروبات بھی۔ ہماری وجہ سے میز پر شراب نہ آنے پائی، شراب تو خیر شراب ہے ٹھنڈا پانی بھی نہ آنے پاتا۔ یہ جملہ معترضہ نہیں، حقیقت ہے۔

چین میں ٹھنڈا پانی متروک ہے۔ وہ تمام دن نیم گرم پانی سے بھری کیتلی میں سے گھونٹ گھونٹ پیتے رہتے ہیں۔ یوں معدے کو معتدل رکھتے اور پُرخوری کے نتائج بد سے بچے رہتے ہیں۔ مجھے باقی ساتھیوں کا تو علم نہیں مگر میں تو سردیوں میں بھی فریج کا یخ پانی پیتا ہوں۔ سردیوں میں جب واٹر کولر اٹھا دیا جاتا ہے تو میں اپنے لیے پانی کی بوتل فریج میں رکھتا ہوں۔

میں نے پہلے دن کے کھانے میں فریج کا ٹھنڈا پانی مانگا تو وہ پریشان ہو گئے۔ نیم گرم پانی پینے والوں کے لیے بیجنگ کی بیلو زیرو سردی میں فریج کا پانی تو آب حرام کے مترادف تھا، لہٰذا میں نے پانی کی جگہ کولڈ ڈرنکس لینے شروع کر دیئے۔

ایک ضیافت میں سفید مشروب نظر آیا۔ پوچھا تو معلوم ہوا کہ یہ لسّی ہے، سوچا لاؤ چینی لسّی کا ذائقہ بھی چکھ لیں۔ یہ چینی لسّی قدرے ترش مگر خوش ذائقہ تھی، سو اس سے میں نے پورا انصاف کیا۔

ہمارے میزبان بطور خاص اس کا التزام کرتے کہ ہم مغالطے میں ایسی ویسی چیز نہ کھا بیٹھیں۔ اس کے علاوہ بھی احتیاطاً ہم سے پوچھ لیتے:

''گھوڑا چلے گا؟'' (تانگے کے آگے!)

''خرگوش پسند ہے؟'' (جھاڑیوں میں دوڑتا ہوا)

''گلہری کے بارے میں کیا خیال ہے؟'' (درختوں کی جڑ میں اچھلتی اچھی لگتی ہے)

لیکن انکار سے ہم خسارے میں نہ رہتے چنانچہ اگر ایک طرف مچھلی کی مختلف اقسام تو دوسری جانب مرغابی اور طرح طرح کی سبزیاں۔ ایسی سبزیاں جن سے ہم نا آشنا تھے۔ سوپ کے پیالے میں چوکور سفید ٹکڑے تیر رہے تھے۔ میں نے لیا تو اچھا لگا۔ پوچھا:

''یہ پنیر ہے؟''

جواب ملا کہ یہ بانس کے گودے سے تیار کی گئی ہے۔

ایسے اچھنبے کا اپنا مزا ہوتا ہے۔ ایسا ہی اچھنبا اس وقت ہوا جب بیجنگ کے مسلم ریستوران نے ''سجی'' کھلائی جو کہ اعلیٰ معیار کی تھی۔ ساتھ تھے نان، جنہیں وہ بھی نان ہی کہتے ہیں، تِلوں سے بھرے خستہ اور براؤن نان ہمارے نانوں سے زیادہ لذیذ تھے۔

وہاں مچھلی دم اور سر سمیت پکائی جاتی ہے۔ ضیافت کے سب سے اہم یا محترم رکن کی جانب مچھلی کا سر کیا جاتا ہے اور وہی اس سے پہلا نوالہ توڑتا ہے۔ ظاہر ہے مچھی کا سر، یوسفی صاحب کے نیلے سوٹ کے سامنے ہی جھکتا تھا۔ متعدد اقسام کی مچھلیاں کھائیں مگر جیسی مزیدار میٹھی مچھلی کھائی اتنی لذیذ اور نفیس ذائقہ والی مچھلی کہیں کھانے کو نہ ملی۔ تیز مصالحہ میں تلی جانے والی مچھلی کا مٹھاس سے کیا تعلق؟ لیکن چینیوں نے یہاں بھی جدت کا ثبوت دیا۔

جدت کا ایک اور مظاہرہ شنگھائی کے اس ریستوران میں ہوا جس کی شہرت اس ڈش پر تھی جسے ان کی زبان میں "Hot Pot" کہہ سکتے ہیں۔ آپ کی میز پر (گیس کا) چھوٹا سا چولہا۔ دھات کی ٹرے، خوردنی تیل، آلو اور چھری وغیرہ دے دی جاتی ہے۔ گاہک چولہا جلا کر اس پر ٹرے رکھ کر اس پر چمکیلا ایلومینیم فوئل پھیلا دیتا ہے۔ پھر اس پر وہ حسب ضرورت تیل ڈال کر گرم کرتا ہے۔ آپ کو فریز کیا ہوا بغیر ہڈی کا (بڑا) گوشت ملتا ہے۔ آپ کاغذ جیسے باریک قتلے کاٹ کر ٹرے میں ڈال کر فرائی کرتے ہیں، ساتھ ہی باریک کٹے ہوئے آلو بھی، پھر دھیمی آنچ پر آہستہ آہستہ گوشت پکتا جاتا ہے اور میرے خیال میں اس کی سوندھی سوندھی اشتہا انگیز مہک ہی کافی ثابت ہوتی ہوگی، گوشت چبانے کی ضرورت ہی نہیں۔

شوقین چینی تو خود ہی پکا کر کھاتے ہیں لیکن ہم ٹھہرے اناڑی سیّاں، سو ہمارے لیے سارا کام ایک ویٹر نے کیا۔ میں نے ہال میں نگاہ دوڑائی تو ہال کی تمام میزوں کو بھرا پایا۔

کیا آپ یقین کریں گے کہ سویٹ ڈش چینیوں کی خوراک کا حصہ نہیں۔ ہمارے ہاں ہر نوع



کے کھانے کا اختتام میٹھے پر لازم ہے بلکہ ختم، نیاز اور مذہبی رسوم کے لیے بھی میٹھا لازم ہے مگر وہاں کھانے کا اختتام میٹھے کے برعکس پھلوں پر ہوگا اور پھلوں میں بھی تربوز ان کا پسندیدہ محسوس ہوا۔ پھل تو پھل ہی ہوتا ہے مگر جس سلیقے اور فنکارانہ انداز سے وہ پھلوں کو کاٹتے ہیں اس سے وہ پھل کی بجائے ڈیکوریشن پیسز میں تبدیل ہو جاتے۔ پھلوں سے رغبت کا اندازہ ناشتوں پر بھی ہوا، انہوں نے سالم خوبانی چھیل کر یوں سجائی تھی کہ ٹُک دیکھتے رہو کا سماں پیدا ہو جاتا۔

ایک اور عجیب بات۔ چینی چائے نہیں پیتے، لطیفہ یہ ہے کہ دنیا کو چائے چین سے ملی جسے چین میں پنجابی تلفظ کے مطابق ''چا'' کہتے ہیں۔ بچپن میں چائے کے بارے میں ایک دلچسپ کہانی پڑھی تھی جس میں بتایا گیا تھا کہ کیسے چائے عالم وجود میں آئی۔ ایک مرد نیک اطوار دن رات عبادت میں مشغول رہنے کا خواہاں تھا دن تو گزر جاتا مگر تمام تر کوششوں کے باوجود رات کو نیند غلبہ پا لیتی، تنگ آ کر اس نے اپنی دونوں آنکھوں کے پپوٹے ہی کاٹ کر پھینک دیئے، جہاں پپوٹے گرے وہاں ایک پودا اُگ آیا جس کی پتیاں آنکھ کے پپوٹوں سے مشابہت رکھتی ہیں، یہ تحفہ تھا اس عبادت گزار کے لیے کہ وہ اس پودے کی پتیوں کو اُبال کر پیے اور نیند سے دور رہے۔

چین سے چائے برطانیہ گئی اور پھر برطانوی تاجروں نے چائے کو برصغیر میں متعارف اور مقبول بنایا۔ انہوں نے تو چائے ترک کر دی مگر ہم اس کے عادی ہو چکے ہیں۔ وہ چائے کی جگہ قہوہ پیتے ہیں البتہ وہ ''وائٹ جیسمن'' پینے کو نہ ملے جسے ابوالکلام آزاد نے ''غبارِ خاطر'' میں زندہ جاوید بنا دیا۔

دنیا بھر کے لوگ اپنے اپنے کلچر کے مطابق کھاتے ہیں لیکن چینیوں کا کمال یہ ہے کہ انہوں نے کھانے کو بھی کلچر میں تبدیل کر دیا، اس لیے جلد جلد کھا کر، گویا کھانے سے گلوخلاصی کا وہاں تصور نہیں، نہایت سکون سے خوشگوار باتوں کے درمیان ڈشیں آتی رہتی ہیں، اب اس ماحول سے تضاد کے طور پر ذرا ''بوفے'' کا تصور کیجیے۔ کیا اس سے زیادہ نامعقول طریقے سے کھانا کھایا جا سکتا ہے؟

آخری دنوں میں ہمیں اس بات کا اس وقت احساس ہوا کہ چینی کھانے کو کتنی اہمیت دیتے ہیں جب ہم نے ان سے کہا کہ کھانے میں بہت وقت ضائع ہو جاتا ہے، لہٰذا ہم برگر لے کر چلتے پھرتے کھا کر وقت بچا کر کچھ شاپنگ کر لیں گے۔

ہمیں جواب ملا ''یہ چینی مہمان نوازی کے اصولوں کے خلاف ہے۔''

اب میں سمجھا کہ چینی موٹے کیوں نہیں، وہ میٹھا یا مٹھائی نہیں کھاتے (یوں نشاستہ اور شوگر سے محفوظ رہتے ہیں) زیادہ تر سبزیاں صرف ابلی ہوئی، گوشت وغیرہ بہت کھاتے ہیں لیکن کم تیل میں پکاتے ہیں (غیر ضروری چکنائی کے مضر اثرات سے محفوظ ہو گئے) ہماری مانند تیز مصالحہ میں بے حد بھنا

ہوا کھانا نہیں، لہٰذا سبزی یا گوشت کے خواص ضائع ہونے کے بجائے محفوظ رہ جاتے ہیں اور سو باتوں کی ایک بات ٹھنڈا پانی نہیں پیتے، نیم گرم پانی نظام ہضم میں اعتدال رکھتا ہے۔

میں معدے کا دائمی مریض ہوں، لہٰذا خود کو یعنی معدے کو درست رکھنے کے لیے مجھے خاصہ محتاط رہنا پڑتا ہے اور باہر جا کر تو میں خوفزدہ بھی رہتا ہوں۔ کہیں ایسا نہ ہو جائے، کہیں ویسا نہ ہو جائے۔

اسے صرف چینی کھانوں کا اعجاز سمجھنا چاہیے کہ طرح طرح کے کھانے اور مانوس اور نامانوس ڈشوں سے لذت کام ودہن کے باوجود ایک مرتبہ بھی معدے نے اظہار ناپسندیدگی نہ کیا۔

کیا تمام چینی اسی طرح دو تین درجن کورسز پر مشتمل کھانے دو تین گھنٹوں میں کھاتے ہیں؟

میرا خیال ہے ایسا نہیں، ہم جہاں بھی گئے وہ مہنگے ریستوران تھے اور ایڈوانس بکنگ کے بغیر وہاں میز ہی نہ مل سکتی تھی۔ غالباً ضیافتوں میں ہی ایسا اہتمام ہوتا ہوگا۔ عام چینی تو ابلے چاول کے پیالے اور مچھلی کے سوپ پر گزارا کرتا ہوگا۔ چاولوں سے یاد آیا کہ ہماری باسمتی چین کے چاولوں کے مقابلے میں بہت بہتر ہے۔

واپس آ کر میں نے نیم گرم پانی کا تجربہ کرنا چاہا مگر توبہ کیجیے، ٹھنڈا پانی کہاں چھوڑا جا سکتا ہے:

چھٹتا نہیں ہے منہ کو یہ کافر لگا ہوا۔

## ......دوبارہ دیکھنے کی ہوس ہے!

جس سفر کا 22 نومبر 2004ء کو آغاز ہوا، وہ 29 نومبر 2004ء کو اختتام پذیر ہوا۔ یہ ہفتہ ایسا گزرا گویا ہمارے سر پہ کبھی آسماں نہ تھا۔

دھول بھرے راستہ پر ایک شخص بیٹھا صدا بلند کر رہا ہے:

''ایک بار دیکھا دوبارہ دیکھنے کی ہوس ہے۔''

لوگ پاس سے گزرتے ہیں، اسے دیکھتے ہیں، صدا سنتے ہیں مگر رک کر کوئی احوال نہیں پوچھتا۔

آج کا دور اپنا حاتم گنوا چکا ہے۔

⌘⌘⌘⌘⌘⌘⌘⌘